# لسان الفقراء خزینۃ اللہ تعالیٰ

بہ فضل حافظ حقیقی دیوان مبارک انشای زبان الہیات یار عالمیان شاہ جہان
عارف باللہ مستغرق فی اللہ الولی الہادی حضرت صاحب قبلہ خواجہ حافظ
محمد علی شاہ چشتی نظامی فخری الحیدرآبادی دام اللہ تعالیٰ برکاتہم [illegible]

# دیوان مبارک اوّل



از حسن سعی غلام علی شاہ صاحب قاضی سید شاہ عبد الوہاب صاحب [illegible]
کہ خلفای پیر دستگیر دام برکاتہ اند در ۱۳۲۳ ہجری المقدسہ حیدرآباد

بمطبع سلطانی بزیور طبع مزین شد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام

علی رسولہ سید الکونین رسول الثقلین محمد مصطفی

صلی اللہ تعالی علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم

حافظ ہی خداوند جہان دیر و حرم کا
ہی دو نو جگہہ جلوہ عیان ایک صنم کا

ہوتی نہ جلال او جمال جو تری شان
کھلتا نہ کبھی حال غضب کا نہ کرم کا

مومن جو عذابات جہنم سے ہی ڈرین
صدقہ ہی دلا سرور دین شاہ امم کا

لکھدی میری تقدیر مین جو چاہی مٹادی
مالک تجھی خالق نی کیا لوح و قلم کا

یکتا ہی دو عالم نی کیا ہی تجھے یکتا
مدحت لکھی تیری نہین مقدور قلم کا

کیا خوف قیامت کہ یہان سایہ فگن ہی
حمال جو ہی احمد مرسل کی علم کا

امت پہ نبی کی وہ عنایت ہی خدا کی
ہوتا نہین دربند کبھی فضل و کرم کا

ہی خانۂ دل آج دلا غیرت گلزار
گل طرفہ کھلا شاہ نجف تیری قدم کا

مین قطرۂ ناچیز ہون تو بحر لطافت
ہی ظل ہما سایہ تیری پاک قدم کا

کسطرح ادا شکر کرامت ہو گدا سے
پایان نہین ای شاہ تیری لطف و کرم کا

پاہون گر درِ دریا کہ گہر ہون پامال
مشتاق نہین دل میرا گلزار ارم کا

مجھکو تیری ابرو کا تصور ہی شب و روز
نقشہ میری آنکھو مین ہی محراب حرم کا

بتخانہ مین کیا کعبہ مین کیا دل مین جگہ دین
مسکن مجھی آتا ہی نظر اپنی صنم کا

دل صورت سنبل ہو گلشن میں پریشان
عالم نظر آیا جو تیری زلف کی خم کا

ہاتھہ آئی ہی ایسا نگہی ہر اک شخص کو دولت
ممنون نہ ما نہ ہی تیرے فیض اتم کا

حاصل جو ہوا خواب میں نظارہ حافظ
تارہ میری تقدیر کا مہتاب سا چمکا

آنکھوں میں لگاتا ہی جیسے جگر افگار
مشتاق نہ کیونکر ہو تیری خاک قدم کا

## اما بعد فهذه سلسلتي من مشائخي في الطريقة الچشتية رضوان الله تعالى عليهم اجمعين

جب سی عاشق ہو گیا ہوں خواجگان چشت کا
دوستو دل سی فدا ہوں خواجگان چشت کا

کسطرح ظلم مجھپر ظالم و ظلم کا ہو
کیونکہ میں بھی بندہ ہوں خواجگان چشت کا

دلمیں انکی بس گئی سوز و گداز عشق کی
نام جب سے میں سنا ہوں خواجگان چشت کا

ظاہرا ہی نام تا ہی ہر نفس ورد زبان
پر میں باطن میں فدا ہوں خواجگان چشت کا

سایۂ ظلِ ہما کا نقش دل سے مٹ گیا
نقش پا میں بن گیا ہوں خواجگان چشت کا

اولیا غوث و قطب پاتے ہیں اونکے در سے بھیک
میں بھی یک ادنیٰ گدا ہوں خواجگان چشت کا

ہیں وہ دو بیٹے چشت اور قادر کو جو جاہیں دو
میں تو یک بن بلا ہوں خواجگان چشت کا

عمر تو مر کر بھی نہ چھوٹوں دامنِ دولت ہاتھ سے
وہ غلام باوفا ہوں خواجگان چشت کا

دل کا آئینہ مجلّٰی کیوں نہو بیعت کے ساتھ
ناظر و منظور سا ہوں خواجگان چشت کا

شکل عنقا غم ہوا ہی بلبلِ عشق کا شور
نام شیریں پڑھ رہا ہوں خواجگان چشت کا

ای مجیبوں کہیں سب مجھکو حبیب ذلہ خوار
میں سگِ در بن گیا ہوں خواجگان چشت کا

الٰہی بحرمتِ سید الکونین رسول الثقلین
محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وعلیٰ آلہ وسلم

آئینۂ خدا نما صلّ علیٰ نبیّنا
جلوۂ حق ہے برملا صلّ علیٰ نبیّنا

جای سجودِ عاشقاں مخزنِ رمزِ عارفاں
مظہرِ خاصِ کبریا صلّ علیٰ نبیّنا

متّصف الصّفات ہے پرتوِ اسمِ ذات ہے
عینِ تجلّیِ خدا صلّ علیٰ نبیّنا

عرش سے لیکے تابفرش فرش سے لیکے تا بعرش
کرتے ہیں سب تیری ثنا صلّ علیٰ نبیّنا

سرورِ جملہ انبیا پشت و پناہِ اولیا
خستہ دلوں کی ہے دوا صلّ علیٰ نبیّنا

کوئی نہیں ہے دادرس کوئی نہیں شفیع بس
عاصیوں کا تیرے سوا صلّ علیٰ نبیّنا

گھر ہے تیرا خدا کا گھر در ہے تیرا خدا کا در
دستِ تو دستِ کبریا صلّ علیٰ نبیّنا

شافعِ مذنبین ہے رحمتِ عالمین ہے
ذاتِ رسولِ کبریا صلّ علیٰ نبیّنا



ہووے بحقِّ مصطفیٰ حشر کو روز یا خدا
وردِ حبیب کا صلّ علیٰ نبیّنا



چشمِ ترحّم سے یا فاطمہ خیر النّسا
دیکھیے مجھکو ذرا فاطمہ خیر النّسا

آپکے در کا گدا فاطمہ خیر النسا
مانگے وہ کس در پہ جا فاطمہ خیر النسا

بنت رسول خدا زوجۂ مشکل کشا
دافع رنج و بلا فاطمہ خیر النسا

صاحبۂ ثقلین کی والدۂ حسنین کے
مالکۂ دوسرا فاطمہ خیر النسا

آسیہ و ہاجرہ مریم و بلقیس سے
رتبہ تمھارا سوا فاطمہ خیر النسا

آپکے روضہ پہ میں کب آکے مجاور بنوں
ہے یہ مرا مدعا فاطمہ خیر النسا

از پئے شیر خدا و ز پئے حسنین میں
جاؤں نجف کربلا فاطمہ خیر النسا

مخزن جود و سخا معدن حلم و حیا
خسرو شاہ و گدا فاطمہ خیر النسا

اندنوں بیمار ہوں ضعف سے ناچار ہوں
کیجئے میری دوا فاطمہ خیر النسا

بخشش امت کو اب کون خدا سے کہے
حشر میں تیرے سوا فاطمہ خیر النسا

گرچہ بہت ہوں برا پر نہیں تیرے سوا
کوئی یہاں میرا فاطمہ خیر النسا

عارفہ و عابدہ فاضلہ و کاملہ
تجھسا نہ پیدا ہوا فاطمہ خیر النسا

اہل عراق و حجاز کو تیرا عشاق وار — ورد ہی صبح و مسا فاطمہ خیر النسا

پنجتن پاک کا صاحب لولاک کا — دیجیے تصدق ذرا فاطمہ خیر النسا

صدق خدیجہ کا ہو مجھکو تصدق عطا — تا کہ ہو صدق و صفا فاطمہ خیر النسا

بی بی رقیہ کی اور زینب و کلثوم کی — واسطے مجھکو بچا فاطمہ خیر النسا

دور ہوں رنج و محن بہر حسین و حسن — واسطے زین العبا فاطمہ خیر النسا

از پے باقر عیاں ہووے نکات نہاں — مظہر راز خفا فاطمہ خیر النسا

حرمت تصدیق سے جعفر صادق کے اب — درد و الم سے بچا فاطمہ خیر النسا

موسے کاظم امام واسطے انکی مدام — منظر دل ہو صفا فاطمہ خیر النسا

عفو ہو میری خطا جام رضا ہو عطا — بہر امام رضا فاطمہ خیر النسا

زود تقی کی لئے جلد نقی کی لئے — ہو میری حاجت روا فاطمہ خیر النسا

اور حسن عسکری مہدی ہادی کی بھی — مجھپہ کرم ہو سدا فاطمہ خیر النسا

خیر سے ہو خاتمہ بھر بنی فاطمہ
مجھکو ہو عشق خدا فاطمہ خیر النسا

عاجز و مسکین حبیب اپنے در کا غریب
جائے کہاں سیدا فاطمہ خیر النسا

الٰہی بحرمت مدینۃ العلوم والمطالب امام المشارق والمغارب امیر المؤمنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ تعالیٰ وجہہ

بادشاہِ انس و جاں ہو یا علی یا ایلیا
مالکِ کون و مکاں ہو یا علی یا ایلیا

شاہِ مرداں مرتضیٰ مشکلکشا شیرِ خدا
حامیِ درماندگاں ہو یا علی یا ایلیا

لا فتیٰ الا علی لا سیف الا ذوالفقار
مصطفیٰ کے رازداں ہو یا علی یا ایلیا

شمعِ ایوانِ ہدایت آفتابِ اِنّما
رہنمائے گمرہاں ہو یا علی یا ایلیا

ذاتِ اقدس کا نہیں امکاں و حق لطف حصر
فیضبخشِ قدسیاں ہو یا علی یا ایلیا

معدنِ لطائفِ مطلق مطلعِ انوارِ حق
مخزنِ دار الاماں ہو یا علی یا ایلیا

پای ہو خرقہ کوئی کوئی کلاہِ خسروی
تاج بخشِ صوفیاں ہو یا علی یا ایلیا

حاملِ بارِ امامت والی ملکِ ولا
چارۂ بیچارگاں ہو یا علی یا ایلیا

جسمکا جسمی تھا کہتے ہیں حضرتے کہا
احمدِ مرسل کی جاں ہو یا علی یا ایلیا

آپکی درسی ہی فخری نظامی حافظے
مرشدِ کل چشتیاں ہو یا علی یا ایلیا

اولیا غوث و قطب بنتے ہیں اس در بار سے
رہنمای سالکاں ہو یا علی یا ایلیا

کچھ زباں سے عرض کرنیکی مجھے حاجت نہیں
واقفِ دردِ نہاں ہو یا علی یا ایلیا

ہر جگہ میری حفاظت کو رہا کرتے ہو ساتھ
آپ میرے حرزِ جاں ہو یا علی یا ایلیا



اس حبیبِ خستہ کی لیوینگے محشر میں خبر
شافعِ کل عاصیاں ہو یا علی یا ایلیا



الٰہی بحرمت سید شباب اھل الجنۃ غریق

بحر عشق و بلا مولانا امام ابی عبد اللہ
الحسین شہید کربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہ
۲۶ ۲

غم سرور ہی آج واویلا
روز محشر ہی آج واویلا

قتل اکبر ہی آج واویلا
شاہ مضطر ہی آج واویلا

دل نبی و علی و زہرا کا
سخت مضطر ہے آج واویلا

غم اصغر نہین ہی اصغر کا
غم اکبر ہی آج واویلا

دیکھکر لاشۂ علی اصغر
روتی مادر ہے آج واویلا

درد مین مبتلا پریشان حال
آل اطہر ہی آج واویلا

بیبیان کسطرح مدینہ جائین
کون رہبر ہی آج واویلا

خاص عمامۂ رسول خدا
خون مین تر ہی آج واویلا

کیا کہون حال حضرت زینب
بے برادر ہی آج واویلا

دشتِ غربت مین دیکھو بی چادر — بنتِ حیدر رہی ہے آج واویلا

ظالموں کا طرفہ حضرت کے — سینہ پتھر ہے آج واویلا

خاک و خون مین شہید بے سر پا — علی اکبر ہے آج واویلا

تشنہ جان دادہ دشتِ کربل مین — ابن حیدر ہے آج واویلا

جو کہ رہتا تھا دوشِ احمد پر — تہِ خنجر ہے آج واویلا

جاے حیرت کہ بوسہ گاہ نبی — خون سے تر ہے آج واویلا

سرورِ اولیا کا نیزے پر — سرِ اطہر ہے آج واویلا

خشک لب تشنہ تر دہن بیکس — شاہِ کوثر ہے آج واویلا

خون کی بارش زمین پہ بارہا ہے — آسمان پر ہے آج واویلا

ماتمِ شہ مین شہربانو ہے — زار و مضطر ہے آج واویلا

ساتھ لے اپنے لشکر جنات — آیا زعفر ہے آج واویلا

جسکے حقمین ہے آیت تطہیر
خاک بستر ہے آج واویلا

گرد آلودہ و برہنہ بسر
خود بہمیبر ہی آج واویلا

فاطمہ پاس ہے نہ نانا جان
نہین حیدر ہی آج واویلا

خاتمہ پنجتن کا ختم ہوا
کہتی مادر ہے آج واویلا

آج بے گور و بی کفن ہین حسین
کیا یہ محشر ہے آج واویلا




تن سے حضرت کے ای حبیب جدا
سر انور ہے آج واویلا




الٰہی بحرمت بہترین اہل زمین واقف
ابرار قدر و قضا امام ضامن حضرت ابی الحسن
علی الرضا رضی اللہ تعالی عنہ

تمہارے در کا گدا یا علی امام رضا
کہاں یہ جای بھلا یا علی امام رضا

جہاں نہیں آپ سوا یا علی امام رضا
نہیں ہے کوئی میرا یا علی امام رضا

بچالو پنجتن پاک کی تصدق سے
ہے مجھپہ سخت بلا یا علی امام رضا

تمھاری نام سے گرتا ہوا سنبھلتا ہے
ضعیف کے ہو عصا یا علی امام رضا

جہان مین میرا مددگار ہے نہ حامی ہے
در جناب سوا یا علی امام رضا

ملا کرون تپ دوری مین خاک مشہد کی
ہے دردِ دل کی دوا یا علی امام رضا

مجھے تو درد و الم رنج و غم نے گھیرا ہے
کرم کرو بخدا یا علی امام رضا

خبر لو جلد میری مجھپہ سخت ہے مشکل
ہو سب کے عقدہ کشا یا علی امام رضا

ہماری دل کی مرادین تمام حاصل ہون
طفیل آلِ عبا یا علی امام رضا

گناہگارونکو پھر خدا بچا لیجے
خدا سے ملکے ذرا یا علی امام رضا

کھلینگے ناخنِ امید سے گرہ دل کے
ادھر بھی چشم ہو وا یا علی امام رضا

ہماری ہاتھ پہ جن عاصیون نے توبہ کیا
وہ سب کو لیجے بچا یا علی امام رضا

ہمارا سلسلہ جاری رہے قیامت تک | بحقِ شیر خدا یا علی امام رضا
کبھی تو خواب میں تشریف لا کے بندے کے | جمالِ پاک دکھا یا علی امام رضا
نجات پائی سفینہ اوسیکا طوفانسے | ادب سے جسنے کہا یا علی امام رضا

ق

گناہگار یہ سب آپکو گھیر لینگے | برای عفو خطا یا علی امام رضا
کرینگے عرض کہ امت نبی کی حاضر ہے | خدا کے سامنے جا یا علی امام رضا
غریب و عاجز و مسکین و خوار و زار و حقیر | برا ہوں یا ہوں بھلا یا علی امام رضا
حساب ملت اولاد سے نواسا ہوں | اب اور در نہ پھرا یا علی امام رضا
الٰہی نزع میں اور گور میں قیامت میں | کہوں زبان سے سدا یا علی امام رضا
خود آپ آتے ہیں اوسکی مدد کو شہد سے | کہ جسنے دلسے پڑھا یا علی امام رضا




حبیب خستہ کو تم اپنے بخشوا دینگا
خدا سے روز جزا یا علی امام رضا



مین تیری در کا گدا ہون یا علی موسیٰ رضا — نام پر تیری فدا ہون یا علی موسی رضا

طالب راہِ خدا ہون یا علی موسی رضا — نام لیوا آپکا ہون یا علی موسی رضا

اب تمھین لازم ہی کرنا حال پر مہر کرم — سخت مشکل مین پھنسا ہون یا علی موسی رضا

دستگیری کیجئے جلدی خدا کے واسطے — سر بسر بیدست و پا ہون یا علی موسی رضا

گھر ہی بیت الامن دروازہ تیرا دار الشفا — خاک کہتی ہی دوا ہون یا علی موسی رضا

خاک مالامال ہی اشکِ ندامت سے مری — مین سحاب کیمیا ہون یا علی موسی رضا

خیر کچھ ملجای تیری در سے یا ابنِ علی — مین بھکاری مانگتا ہون یا علی موسی رضا

عاجزی فرطِ غریبی بیکسی کی حال مین — نام تیرا رٹ رہا ہون یا علی موسی رضا

اندنون ایسا کسو کچھ سوجھتا مجھکو نہین — دمبدم مین کھو رہا ہون یا علی موسی رضا

دوست سب دشمن ہوا اپنی پرائی ہوگئی — اسہو آکو دیکھتا ہون یا علی موسی رضا

ی سنبھالے آپکی مین اب سنبھلسکتا نہین — اندنون بیدست و پا ہون یا علی موسی رضا

المدد یا مظہر فیاض عالم المدد
تھام لے مجکو حسین ابن علی کے واسطے

رنج و غم مین مبتلا ہون یا علی موسیٰ رضا
ضعف سے مین گر رہا ہون یا علی موسیٰ رضا




مین تو ہون عاجز حبیب اور آپ ہین میرے طبیب
تندرستی چاہتا ہون یا علی موسیٰ رضا




ہر طرف خاص نور ہے میرا
دمبدم ہوتی ہی تجلّی حق
وہ ہی الآن ہی کما کان
بیخودی خودسی عین دانش ہے

نور عین ظہور ہے میرا
قصرِ دل کوہ طور ہی میرا
یہہ ہی عین شعور ہے میرا
خوابِ غفلت حضور ہی میرا




دمبدم پاس ہی وہ اپنی حبیب
کب صنم مجھسے دور ہی میرا




لے چلے توشہ ہم اپنی راہ کا
نزع مین ہی دہیان اوس درگاہ کا

جانکنی مین قبر مین اور حشر مین
ہو خدا سایہ رسول اللہ کا

رحم بر من یا شفیع المذنبین
مدّعا پورا ہو حاجت خواہ کا

حافظِ ہر دو جہان سالارِ دین
ہے بھروسا آپکی درگاہ کا




آرزوے وصل ہے از بس حبیب
یا الٰہی ہو وصال اوس ماہ کا




آیا ہے خیال اوسکے در کا
رستہ سے خرد تو اپنے گھر کا

جسکو کہ دکھائین تمنے زلفین
آشفتہ پھرا کدھر کدھر کا

ق

آیا جو وہ مہر شب لبِ بام
سب کو دہوکا ہوا قمر کا

اوس مہر لقا سے کہیو قاصد
لایا ہون یہ خط اوسی بشر کا

جسنے کہ وصال کی ہوس مین
رکھا نہ خیال اپنے سر کا

جو نوش کرے شرابِ وحدت
کب خوف کرے وہ شورِ شر کا

کیا فائدہ تجھ سے ای شب وصل
دل مین تو خیال ہی سحر کا

شب مرغ سحر نے سر کی آواز
یھان آنکھہ کھلی وہان وہ سر کا



عالم ہی فدا ے حافظ دین
بیچارہ حبیب ہی کدھر کا



الٰھی بحرمت شیخ المشایخ خواجہ امین الدین
ابی ھبیرۃ البصری رضی اللہ تعالی عنہ

دلا عاشق ہوا ہون مین امین الدین بصریکا
سگ در بنگیا ہون مین امین الدین بصریکا

ہماری جان قربان ہی محبت اونکی ایمان ہی
کہ سو جان سے فدا ہون مین امین الدین بصریکا

مین عاشق نامبر اونکی مین قربان کام برا دینکے
کہ دلسی مبتلا ہون مین امین الدین بصری کا

نہ مطلب سلطنت سے ہی نہ خواہش بادشاہتکی
کہ ادنی ایک گدا ہون مین امین الدین بصریکا

میری کشکول مین ہی نعمت الحمد اللہ بھری
فقیر بانوا ہون مین امین الدین بصری کا

کسیکو میری کیا پروا کسیکی مجھکو کیا پڑا
بُرا ہوں یا بھلا ہوں میں امین الدین بصری کا

ہے اوسکی شمع کا ایک عالم دل سے پروانہ
کہ پروانہ ہوا ہوں میں امین الدین بصری کا

فدا ہوں نام پر خواجہ سدید الدین حذیفہ کے
تو دیوانہ بنا ہوں میں امین الدین بصری کا




حبیبا خوفِ محشر خلوتِ دل میں نہیں مطلق
کہ یاں عاشق ہوا ہوں میں امین الدین بصری کا




دل مبتلا ہے طرۂ پیچانِ یار کا
سُنبل ہو سائبان میری لوحِ مزار کا

کیا ہم بیان کریں غمِ ہجرانِ یار کا
تا گفتنی ہے حال دلِ بیقرار کا

ہم ہیں وہ بادہ نوش کہ یکجرعہ جو پیے
لیوے نہ نام صبر و شکیب قرار کا

رکھتے ہیں آرزو چمنستانِ دہر میں
بار دگر نصیب ہو موسم بہار کا:

یارب نہ بھول جائیں کبھی اوسکی دسی ہم
کھٹکا رہے اوسے بھی کسی بیقرار کا

پاتے ہیں فیض سب درِ دولت سے یار کے
عالم ہے سایہ دار تیرے پردہ دار کا




حامی ہین جسکی حافظ دارین ای حبیب
کیا اوسکو خوف گردشِ لیل و نہار کا

شب جو وہ ماہ لقا بر سرِ ایوان نکلا
سب نے ہو کے سے کہا مہرِ درخشان نکلا

روتے روتے جو لگی آنکھ سو وہ آن ملا
کاوشِ ہجرِ صنم مین میرا ارمان نکلا

دل ہی بیتاب ابھی تک شبِ غم کی تب سے
دن جب ایکا جو نکلا تو پریشان نکلا

جن و انسان و ملک سبکو مسخر پایا
جس گھڑی منھہ سے میری نامِ سلیمان نکلا

ہو کے انجان جنازے پہ کہا جانان نے
کفن اس کشتہ کا شاید میرا دامان نکلا




قبر سے تا بقیامت یہ کفایت ہی حبیب
مرتے دم منھہ سے جو یا حافظِ دوران نکلا

الٰہی بحرمت شیخ المشائخ رحمۃ للعالمین
محبوب الٰہی سلطان المشائخ حضرت خواجہ نظام الحق والدین

# محمد ابن سید احمد بدایونی رضی اللہ تعالیٰ عنہ




یا حضرتِ خواجہ نظام الدین محبوبِ الٰہی شاہنشا




ہون بحرِ خودی کے طوفان مین کشتی کو میری اب پار لگا



ہمدم ہی نہین غمخوار نہین اسوقت مین کوئی یار نہین



اب تیرے سوا اب تیرے سوا محبوبِ خدا محبوبِ خدا



گو ہون مین برا گو ہون مین برا کب ہون مین بھلا کب ہون مین بھلا



پر ہون مین تیرا پر ہون مین تیرا اسدر سے مین جاؤن کونسی جا



انعام بھی ہو اکرام بھی ہو ملنے کا کبھی پیغام بھی ہو



ساقی ہو سبو ہو جام بھی ہو تا دل کو ملے آرام ذرا



ہان در پہ تیرے مین آیا ہون ای بدر شرافت مہر شرف



اب جائے کہان اب جائے کہان اس در کے سوا اس در کے سوا



ہی نقل حضرت سے یہہ پیدا جب سے کہ ہوا پیدا یہ فلک



تمسا نہ کوئی پیدا ہی ہوا تمسا نہ کوئی ہوگا پیدا



روضہ پہ تیرے جو آتا ہے وہ دلکی مرادین پاتا ہی



محبوب الہ محبوب الہ دیدار تو اپنا مجکو دکھا



صدقہ سے فرید الحق دین کے حاصل ہان مقاصد سب دلکے




بیچارہ حبیب غمگین کے از بہر خدا از بہر خدا

جو تجھے منظور ہو جانا کراسکی راہ کا
کر سفر اپنے وطنمین حج ہی بیت اللہ کا

سیر وحدت کر رہی ہین کثرت موہوم مین
عاشقان حقکو کیسا عشق ہی اللہ کا

پیر نا منظور ہو دریائے وحدت مین اگر
ہاتھہ سے مت چھوڑ دامن مرشد آگاہ کا

محو کر دی تو خودی اپنی خدا کی ذات مین
تا کہ حاصل ہو تجھے رتبہ فنا فی اللہ کا

ذات وہ ہرگز نہین اسکی مغایر بھی نہین
یہہ صفات اللہ دیکھو عکس ہی اوس ماہ کا

شش جہت مین جلوہ گر ہی کوئی جا خالی نہین
دیکھہ تو ہر ہر قدم پر نقش ہی اللہ کا

بے عنایات خدا یا مرشد آن یا اس
ہی بہت مشکل نکلنا دل سے حب جاہ کا

اوس وجود خاص سی ظاہر ہو سارا وجود
نام سے ہرگز نہ تو اب راہ او گمراہ کا




پہلی سبکی نفی کر پھر بول اپنے کو حبیب
فائدہ اوس دم کریگا عشق الا اللہ کا




پیر بن مدعا نہین ملتا
خضر بن راستا نہین ملتا

جب تلک سی لے نہ سر پہ پناہی
عاشقی کا مزا نہین ملتا

یہہ میرے رہنما کا ہی ارشاد
بے خبر کے خدا نہین ملتا

کہ ہی موصوف ہر صفت مین امام
ولی غفلت دلا نہین ملتا

بس دوسرا نہین اوسکے سوا
اب کوئی دوسرا نہین ملتا



مین خود اپنے کو ڈہونڈتا ہون حبیب





مجھکو میرا پتا نہین ملتا



ہزار شکر کہ مین ہون غلام توسہ کا
مجھے دے پیر مغان بھر کے جام توسہ کا

خدا کیواسطے ای قاصدِ صبا زقتا
ذرا خوشی سے سُنا دے پیام توسہ کا

ہزارون طائرِ دل کیون نہ اسمین آن پھنسین
بچھا دیا ہی وہ صیّاد دام توسہ کا

زبان پہ نام سلیمان ہو آنکھ مین تصویر
وظیفہ دلسی رہی صبح و شام توسہ کا

خدا نصیب کری اقتدا ہمین اوسکی
جہان ہی خواجہ سلیمان امام توسہ کا

کروڑ زاہدِ خلوت نشین سے افضل ہی
ہزار پختہ سی بہتر ہی خام توسہ کا

ابھی تلک میری سر مین خمار باقی ہی
پیا جو ساقی کی ہاتھ سے جام توسہ کا



پتا ہمارا نپوچھو کہ سب پہ ظاہر ہی
حبیب بندہ حافظ غلام توسہ کا



کون مجھے آج جگا کر گیا
حسنِ خداداد دکھا کر گیا

نقش قدم ہوگئے وہان سیکڑون
چلتے ہی چلتے جو ادا کر گیا

دیکھو تو عالم کو بتِ نازنین
ایک کرشمے مین فدا کر گیا

کسکی تھی یہہ بات کہ قاتل نے آج
بیٹھے ہوئے آنکھہ لڑا کر گیا

چونک مین بیدار ہوا خواب سے
سینے سے اوسنے جو لگا کر گیا

دور مین سر دلمین ہی اب تک سرور
جب سے مے حسن پلا کر گیا

طائرِ دل کو میری صیّاد نے
دام مین الفت کے پھنسا کر گیا

ظلم و ستم ایسا نہ دیکھا کہین
آپ ہنسا ہمکو رلا کر گیا

کیون نہون فرہاد وہ شیرین ادا
شربتِ دیدار پلا کر گیا



ذوق سے اب مست ہوا ہون حبیب
جام محبّت جو پلا کر گیا



عشق مین تیرے جو دیوانہ بنا
ہوا بربادنہ فرزانہ بنا

شمع رو آپکے محفل مین فرا — اپنے اوپر مجھے پروانہ بنا

ہو گئے اشجان کہا جانا رے — کون بیٹھا ہے یہ مستانہ بنا

شورِ شیرین ہے یہ کیس مست کا آج — دلِ زاہد مین کہی مے خانہ بنا

عشق مین اوس درِ دندان کے جو شاک — آنکھ سے نکلا تو دُردانہ بنا

دیکھ حالت میری کہتی ہے جہان — حالتِ عشق مین دیوانہ بنا

تب مسلمان کہونگا تجھکو — کعبۂ دل کو تو بتخانہ بنا

الفتِ بت مین جو جانباز ہوا — راہ مین عشق کے مردانہ بنا

خانمان خویش و برادر سب چھوڑ — کوچۂ یار مین آخانہ بنا




اپنے حافظ پہ حبیب نالان — واہ کیا خوب تو دیوانہ بنا




جلوۂ یار مین کیا کیا دیکھا — کہین وامق کہین عذرا دیکھا

پھن آیا تھا جو مجنون کا لباس
اوسکو ہم کسوت لیلے دیکھا

ہر تعین مین بنا اوسکا لباس
اوسکو ہر رشتہ مین یکتا دیکھا

ہمنے ہر ذرّہ مین دیکھا خورشید
طرفہ ہر قطرہ مین دریا دیکھا




گنج مخفی مین نہان تھا جو حبیب
دام ناسوت مین آگیا دیکھا




ای پری جلد بنا مجھکو دیوانہ اپنا
تا کہ چبھین تیرے ہوئے کھٹکا اپنا

خانہ آباد رہے آپکا ای حضرت عشق
کوے دلدار مین ہمنے کیا خانہ اپنا

شست باندھی ہین ادہر سارے رقیبان جہان
کر دیا تیر ملامت کا نشانہ اپنا

رزق رزّاق سے دادا کو ملا جنت مین
کونسی جاے نہین آب و دانہ اپنا




یار کے سمت کھڑی ہو کے پڑھی ہمنے نماز
ای حبیب آج ہی مقبول دوگانہ اپنا



ہی ہر جا بے جلوہ محمّد علی کا
نہین کوئی ہمتا محمّد علی کا

گنہگار ہون کیا گنہہ سی ہی پروا
ہی دلکو بھروسا محمّد علی کا

میری لاش کو خیبر آباد مین
ملے کچہہ تو سایا محمّد علی کا

کیون نہ فریفتہ ہون پریشان مین
ہوا سر مین سودا محمّد علی کا

تو ذی دو ہی خود وہ ہی جلوہ فرما
ہون عاشق خدایا محمّد علی کا

جو ہی ہر نظر چشم مین نور مطلق
ہی فیضان سارا محمّد علی کا

دئے نانا دادانے خود نام اپنا
ہی عالم مین چرچا محمّد علی کا




حبیب نوا ساز در پردہ ہر دم
ہی شیدا و رسوا محمّد علی کا




یار نے جب دکھایا ہمین خانہ اپنا
نملا کوئی جگہہ اور ٹھکانہ اپنا

جب کھلی اپنی تئین شان انا اللّٰہی کی
پھر تو آیا نہ نظر کوئی بیگانہ اپنا

شیخ منصور انا الحق کی صدا کرنی لگا
آپ خود ہو گیا کسدرجہ دیوانہ اپنا

جب کھلی قلب حقیقی کی حقیقت ہمکو
خود بخود ہمکو ملا صاحب خانہ اپنا




اپنی حافظ کی تصدق سے حبیب نادان
مل گیا گوہر مقصود کا دانہ اپنا




عشق لیلے رواج ہی اپنا
مثل مجنون مزاج ہی اپنا

کیا کرین تخت و تاج شاہی کو
رمز الفقر تاج ہی اپنا

ہر طرف جسکو ڈہونڈتی تھی کل
یار پہلو مین آج ہی اپنا

شاہ اجمیر کے تصدق سے
ہند مین ابتو راج ہی اپنا




حسن مین ہی حبیب لاثانی
درد بھی لا علاج ہے اپنا




عشقبازی غرور ہی میرا
جان گدازی سرور ہی میرا

میرا پیغام کون پہنچائی — نامہ بر مجھ سے دور ہی میرا

ہر گدا حافظ دو عالم کہ — بادشاہی حضور ہی میرا



ہی یہ اپنے حبیب کا جلوہ

یعنی جو آنکھون مین نور ہی میرا



کیا کرون کس سی کہون حال دل زار اپنا — نہ ملا کوئی زمانہ مین خریدار اپنا

شکر کی جا ہے کہ ہون مورد الطاف خدا — دل ہوا دام محمد مین گرفتار اپنا

انبیا اور اولو العزم یہ کہتا ہی شرف — مرحبا صل علی احمد مختار اپنا

اپنی ہستی کی سوا کوئی نہین ہی حایل — ورنہ شہ رگ سی بھی نزدیک ہی دلدار اپنا

ہاے انجان تجاہل سی یہ کہتا ہی وہ شوخ — دیکھیو کون کھڑا ہی پس دیوار اپنا

چشم بد دور وہ چتون ہی عجب ناز بھری — دل وحشی کو کیا دم مین گرفتار اپنا



نہ حبیب اپنا کوئی ہی نہ کوئی اپنا طبیب





ہان مگر ایک ہی بس حافظ دیندار اپنا



عشق مین دیوانہ پن پیدا ہوا
ضعف سے مرض کہن پیدا ہوا

جس زمین پر پاون اوس گل نے رکھا
اوسجگھہ تازہ چمن پیدا ہوا!

چاہِ یوسف مین گرا ہی جو کوئی
اوس جگھہ تازہ ذقن پیدا ہوا۔

خلوتِ دل مین جو دیکھا غور کر
کچھہ عجایب انجمن پیدا ہوا

اپنی ہستی کے سوا کچھہ بھی نتھا
کس لئے پھر یا و مین پیدا ہوا

عشقِ اہلبیت مین ایسے رہے
مرتے دم رنگِ حسن پیدا ہوا



دہونڈتا جس گل کو پھرتا تھا حبیب
شکرِ حق وہ گلبدن پیدا ہوا



یہ ہی اصلِ مطلب حبیب علی کا
ہو مطلوب حاصل مرادِ دلی کا

یہ کی مہر ذرہ کو بیضا بنایا
ہوا ہون غبارِ رہ مہ کی گلی کا

ہوں بیکل کلی دلکی کملا رہی ہے
ہو کل دلکو کیوں وقت ہے بیکلی کا

عجب کیا ہے ہو خاک پر بوترابی
یہ ذرّہ ہے برباد مہر علی کا

غنیمت سمجھ لے حیاتِ دو روزہ
کچھ موقع نہیں ہے دلا کاہلی کا

بلا کو بلا ہمکو ہمنے بجانا
ہمیں ورد ہے جب سے نادِ علی کا

تو دہو ہاتھ آبِ حیات بقا سے
ہو خضرِ بقا وقت ہے عاقلی کا



حبیبِ علی ہے غلام کمینہ
محمّد علی کا محمّد علی کا



کچھ بلا کر مجھے وہ فرمایا
غیرِ حق کچھ نظر نہیں آیا

میں تصدق ہوں نام پر اوسکے
جو عدم سے وجود میں لایا

میم کا منھ پہ ڈالکر کے نقاب
خود بخود شاہدِ ازل آیا

شانِ حافظ میں خود عیاں ہوکر
وہ مجھے اپنی شکل بتلایا

خوبرو جملہ خوب ہین لیکن | پر میرے دلکو کچھہ وہ بُت بھایا



دیر و کعبہ مین ہی اگرچہ حبیب
جو اوسے پایا آپ مین پایا



دل میرا کسپر دیوانہ ہوگیا | تیر مژگان کا نشانہ ہوگیا
وائے قسمت غیرسی کب ہی گلہ | جو کہ اپنا تھا بیگانہ ہوگیا
عشق نے یہانتک کیا رسوا مجھے | ہرطرف میرا فسانہ ہوگیا
فتنۂ خوابیدہ بس جاگا دلا | آنکھہ لڑنے کا بہانہ ہوگیا



اوس بتِ مہوش کا عاشق ہون حبیب
محتسب جسکا دیوانہ ہوگیا



ایجنون کسکا تصور آگیا | جی میرا کونین سے گھبراگیا
ہی بلاشک عارفِ باللہ وہ | ذاتکو اپنے جو کوئی پاگیا

کوئی ایسا ہی کوئی شیرین سخن
پر مجھے میرا پیارا بھا گیا

جو کوئی ثابت قدم اسمین نہین
عشق کی رہ مین وہ ٹھوکر کھا گیا

دوسرا مجھکو نظر آتا نہین
اپنی صورت جبسے وہ دکھلا گیا





روبرو آنکھون کے رہتا ہی حبیب
جلوہ اوسکا سب جہان مین چھا گیا





حضرتِ منصور نے سر جو کیا دار کا
دار سے رتبہ ملا نام ہوا دار کا

زاہد خلوت نشین ہد یہ نازان نہو
مجھپہ کرم ہوگیا احمدِ مختار کا

آنکھ مین ہی جسکا نور عین بصر ہون اوسکا
دلمین تصور بندہا مجھکو میری یار کا

بنیئے ذرا ادھر بات نہین بی کی کان
رکھیے سنبھل کے قدم کوچہ ہی دلدار کا





ہوگئی مشکل سری دم ہی مین آسان حبیب
نام جو مینے لیا حیدرِ کرار کا



تیری ہوا مین ای پری باد اور سوا ہوا
تا لاش کیون کرتا ہی تو اوسکی ہی بیجا جستجو
کیون سبق رہی زاہد جا سی گھر دلدار کی
گر طالب صادق ہی تو مطلوب کی کر جستجو

زلف سیہ کو دیکھکر سیر مین سیرے سودا ہوا
آئینہ سا وہ ماہ رو ظاہر ہی تجھکو کیا ہوا
پڑجا ئی گر اوسکی نظر آئیگا تو کھنیچا ہوا
مست الست زبان پر تو ایسا ہوا ویسا ہوا



جب عرض مطلب مینی کی تب ہنسکی فرمایا مجھی
تو ای حبیب خستہ دل عاشق بنا اچھا ہوا



مجھی ہی عشق اوس بت کا اہا ہا اہا ہا ہا
عجب ہی حال الفت کا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
مدینہ مین نجف مین چشت مین اجمیر تو سیہ مین
ولایت مین سیادت مین سخاوت مین شرافت مین
وہ گھر اہی خدا حافظ وہ چہرہ جسکا صلی اللہ

مین وسکا ہون وہ ہی میرا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
کہون کیا ماجرا اپنا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
ہی جلوہ یار کا بر پا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
ہوا ایسا نہین ہوگا اہا ہا ہا اہا ہا ہا
ہی دیکھو جہان وسکا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

دلا اوس پاس طاکی نکر تقلید کعبہ مین
ظہورِ خاص ہی ہر جا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

دکھین منبر مین پہ رب مین اور جمہور تو سیہ مین
ہی اپنی عشق کا چرچا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

دلا الفقر فخری ہی خاص ارشاد محمدؐ ہی
ہی رتبہ فقر کا بالا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

کرشمہ اور ادا ہی نازنین اور حسن مین یکتا
کوئی ایسا نہین دیکھا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

کبھون تو لکھ نہین سکتا لکھون تو لکھ نہین سکتا
عجب انداز ہی اوسکا اہا ہا ہا اہا ہا ہا

ہوا ہی زلزلہ اور گر گیا ایوان کسری کا
محمدؐ جب ہوئی پیدا اہا ہا ہا اہا ہا ہا




حبیب اپنی ہی حق کو کر دسجدہ یون ملک بولی
یہ مظہر خاص ہی حق کا اہا ہا ہا اہا ہا




دلکو حریم حرمت دلبر بنا دیا
آنکھونکو عین دید کا منظر بنا دیا

حاجی بنا ہون مین اسے بیت المکرم سے
آنکھونکو پھر اشک کو زایر بنا دیا

افسوس پاس تجھکو یہ اتفاق کا نہین
تونے دم مقیم مسافر بنا دیا

فیضانِ بوتراب کو در نجف مین دیکھہ
سنگریزہ کو نظر سے جواہر بنا دیا

اوڑنی لگی ادہر سی ادہر نامہ بر تو دیکھہ
قاصد نے میری روح کو طائر بنا دیا

تاثیر یار کم نہین آہین رسا ہی
آہن دلون کو کھینچ کے ذاکر بنا دیا

منہہ سی نکال پان دیا واہ رے نصیب
کیا صامتی کو مفت مین شاعر بنا دیا




کسکی خمار مستی کا ہی یہہ اثر حبیب
ساقی نے میری آنکھہ کو ساغر بنا دیا




اوج پیما فلک آج ہی اختر اپنا
قدر افزای قدر اب ہی مقدر اپنا

مرحبا صل علیٰ کہتے ہوئے دوڑینگا
جبکہ دیکیگا نظر شافعِ محشر اپنا

یا رسول عربی کیجی سبکدوش ہمین
بارِ عصیان سی گران دوش ہی یکسر اپنا

کون آویگا وہان کام بجز ذاتِ نبی
زن نہ فرزند نہ مادر نہ برادر اپنا



آرزو ہی یہ حبیبِ جگر افگار اپنی






بعد مُردن کہ لگے چشت مین بستر اپنا




ذرا مجھکو چھبِ ادا دکھایا تو ہوتا
کہ دیوانہ اپنا بنایا تو ہوتا

مجھے مہر سے آفتابِ کرامت
شراب محبت پلایا تو ہوتا

ہوئی ہی ملاقات ظاہر مین مشکل
کبھی خواب مین میرے آیا تو ہوتا




حبیب اب پڑا خواب غفلتمین وہ سہ
ذرا مہر سے آ جگایا تو ہوتا




دیکھو یہ غریبونکو ستانا نہین اچھا
ہنستے ہوئی پھر آنکھہ لڑانا نہین اچھا

تھا ایک زمانیسے تیرا طالب دیدار
اب پاس میری آ کے جانا نہین اچھا

ہم آتشِ فرقتمین جلی جاتی ہین جوں شمع
ای جانِ جہان ہمکو جلانا نہین اچھا

سرگشتہ نہو زلفِ سیہ فام کا ای دل
یہ کالی بلا سر پہ چڑہانا نہین اچھا



دل خانہ کعبہ ہی حبیب جگر افگار






ذاتِ بیچون میں نہاں ہے نور ذاتِ مصطفیٰ
او صفاتِ اللہ میں دیکھو صفاتِ مصطفیٰ

آپ خود عینِ تجلی آپ خود مرآت ہے
قدرتِ حق ہے بلاشک معجزاتِ مصطفیٰ

لاتعین کو تعین ہو گیا بے کیف و کم
ہے ظہورِ عالمِ ایجاد ذاتِ مصطفیٰ

آبِ رحمت سے نکیوں سیراب ہو جسکی جہان
آبِ بخشِ تشنگان ہے ہاں فراتِ مصطفیٰ




ہو گیا گلزار تن بھر زار یا مشکلکشا
نارِ دل بھڑکی کرو گلنار یا مشکلکشا

میری کشتی چلتی چلتی آ لگی طوفان میں
تم کرو اپنے کرم سے پار یا مشکلکشا

کیجئے میری مدد بھر شہیدِ کربلا
اندنوں میں ہوں بہت ناچار یا مشکلکشا

یا علی یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
کردیا حیدرِ کرار یا مشکلکشا




اس صبیب خستہ تن کو از برای پنجتن

ہو عطا پھر دولت دیدار یا مشکلکشا




غایب نہو جو تجھسی تو ہو حضو تیرا

غفلت کا وا ہو پردہ ہو ظہو تیرا

ہر گل مین ہر ثمر مین ہر شاخ و ہر شجر مین

خورشید و قمر مین تابان ہی نور تیرا

ہر رنگ مین عیان ہی ہر بو مین تو نہان ہے

ہر گلمین جا و دان ہی نور ظہو تیرا

اطلاق تیری شان ہی گھر تیرا لامکان ہے

ہر حیثیت سے پیاری ادراک دور تیرا

اپنی خودی مٹا کر ہر دم خدا خدا کر

کیا سود دیگا زاہد عجب غرور تیرا




ہی عکس اوسکا ہر جا آئینہ سا عیان ہے

دیکھی اے حبیب اوسکو کر زنگ دور تیرا




منظور چشم ہو گیا جلوہ حضور کا

آنکھو نمین پھر گیا ہی سمان کوہ طور کا

غایب ہو جو یاد سے دایم حضور ہے

یارب کرم ہو مجھ پہ تو حافظ

چھڑکا ہی زخمِ دل پہ نمک اوس ملیح کی
ہی جلوہ اوسکا مردمِ دیدہ سیاہ چشم مین

ناصح ہی خوف کیا ہمین شورِ نشور کا
اطلاق دور ہو گیا نزدیک و دور کا




گلگشت کی ہی حافظِ دین حبیب ابھی عجیب
ہان ہین قصور وار جو لون نام حور کا




پیا جو ساقی کی ہاتھ سی جام سنگر کا
ہین تمکو دیتا ہون ای عاشقو بیار کیا
دلون کی صید کو بتلا کی دانۂ امید
خوشی سی پھولی دل میرا باغ ہوا
جناب خواجہ سلیمان کی آنکھ مین تصویر

وہ کیون نہ وجد کری سنکی نام سنگر کا
مدام آتا ہی ہمکو سلام سنگر کا
بچھا دیا ہی وہ صیاد دام سنگر کا
جو لائی باد صبا نی پیام سنگر کا
خیال دل مین ہی کچھ صبح و شام سنگر کا



کرینگی عرض ملائک خدا سی روزِ حساب
حبیبِ خستہ کمین ہی غلام سنگر کا



کسینے ہنسکے جو عاشق سے اپنی بات کیا
تو میرا یار مجھے دیکھو یاد آنے لگا




حبیب بندۂ مسکین کیطرف دیکھو
ہر ایک زور مین آکر اوسے دبانے لگا




پاس مجکو دل بیمار نے سونے نہ دیا
کاوش ہجر ستمگار نے سونے نہ دیا

وصل کی رات کٹی دغدغۂ فرقت مین
رات بھر مجکو میرے یار نے سونے نہ دیا

جنکو اوس مہر لقا کا تھا تصور دلمین
رات بھر زلف سیہ مار نے سونے نہ دیا

تا تھی تیری ملنی کی
قبر مین حسرت دیدار نے سونے نہ دیا

ساری عمر
ایکدم پاس مجھے یار نے سونے نہ دیا

عشق کے قافلہ سالار نے سونے نہ دیا

پھر اوسے ردمی و عطار نے سونے نہ دیا

اوسے فیض کے انوار نے سونے نہ دیا

جب کوئی چست کمر باندہ کی طالب آیا
پھر اوسے سالک ہشیار نے سونے نہ دیا



اسقدر اوسکی حضوری مین کٹی عمر حبیب
خواب غفلت مین کبھی یار نے سونے نہ دیا



پیر گیسو دراز ہی اپنا
خواجہ بندہ نواز ہے اپنا

مجھہ گنہگار کو بڑی ہی امید
تو غریب النواز ہے اپنا

خلق سے مجکو کچھہ نیاز نہین
کیونکہ حق بے نیاز ہی اپنا

پیر و مرشد ہی آپ پر ظاہر
جو کہ پوشیدہ راز ہے اپنا

قیس و فرہاد سے کئی درجے
دیکھو قصہ دراز ہے اپنا

ہون گنہگار پر بہت ہی امید
در توبہ ابھی ہے باز اپنا



ہم کمینے ہین تیرے در کے حبیب
عشق مین دل گداز ہے اپنا



دلا برزخِ شیخ مین ہم نے دیکھا
ہے خورشید ذرے مین قطرے مین دریا

ذرا پیر کامل سے مطلب سمجھ لے
الانسان سری انا سرہ کا

یہ ہے نسبتِ اتحادی کے معنے
تو ہی قیس و فرہاد تو ہی زلیخا

یہ تعلیم استاد معنی نے دی ہے
نظر مین نہ آوے کوئی غیر حق کا

یہ ہے حکم مکتب مین جو کوئی آوے
ہے تعلیم اول خودی سے گذر جا

پلایا مجھے دودھ مادر نے لکھ کے
تماشا تو آپ دیکھ لے اپنما کا

پدر نے مجھے گود مین لیکے پالا
تو پہچان اپنے کو اے جان بابا

مٹا اپنی ہستی کو اول فنا ہو
ملے تب تو رتبہ فنا الفنا کا



سمجھ غیر حق ہے نہین کوئی ہرگز
جیبا اگر تو ہے طالب خدا کا



ہوں دیوانہ حافظ محمد علی کا
ہوں مستانہ حافظ محمد علی کا

جلوؤں کی تیں جو شمع القمیں شب بھر
ہوں پروانہ حافظ محمد علی کا

غنیمت سمجھ دورِ می زاہد اسدم
ہے میخانہ حافظ محمد علی کا

ملک کہتے ہیں لیجئے رہ ادب کی
یہ ہے خانہ حافظ محمد علی کا

بیان کیا کرو تمیزاجِ مبارک
ہے شاہانہ حافظ محمد علی کا

خلافِ شرع بیر بلاؤ عقیدت
ہے فرمانا حافظ محمد علی کا




جیسا میری چشم روزِ ازل سے
ہے پیمانہ حافظ محمد علی کا




یا الٰہی مجھے کر تو شیدا خواجہ حافظ محمد علی کا





عشقِ صادق مجھے ہو وے پیدا خواجہ حافظ محمد علی کا



دل ہو دیوانہ کوئی حافظ جان ہو پروانہ روی حافظ





رہے آنکھوں میں ہر دم سراپا خواجہ حافظ محمد علی کا



مجھکو آجائے کچھ اونکی خوشبو دنکو دیکھا کروں شاہ گیسو
نقش ہو دلپہ وہ روے زیبا خواجہ حافظ محمد علی کا

ایک عالم ہے میرے پہ مفتون خیر آباد کا ہو نمین مجنون
میرے سر مین سرایا ہے سودا خواجہ حافظ محمد علی کا

عابدونکو غرور عبادت زاہدونکو ہے مستی طاعت
دو جہان مین ہے ہمکو سہارا خواجہ حافظ محمد علی کا

حور و جن و ملک اور انسان اونکے رہتے ہین زیر فرمان
مرتبہ حقنے فرمایا اعلیٰ خواجہ حافظ محمد علی کا

اوسکی حاجت روائی ہوئی ہے اوسکی مشکل کشائی ہوئی ہے
ورد جسنے کیا نام والا خواجہ حافظ محمد علی کا

سامنے حقکے روز قیامت مجھکو لا کر فرشتے کہینگے

۵۱ ۷ ہے حبیب کمین نام لیوا خواجہ حافظ محمد علی کا

مین ہون غلام خواجہ بندہ نواز کا
پایا خطاب شیخ سے گیسو دراز کا

گلبرگہ شریف مین جو عشق سے گیا
ملنے لگا مزا اوسے روزہ نماز کا

مانگو کمال عجز سے منت نہین
تا فائدہ حصول ہو نذر و نیاز کا

تربت جو اونکی دیکھا تو اللہ رے دبدبہ
سجدہ مین گر پڑا ہوا دہوکا نماز کا

اوس در کا طفل اور جوانون پہ فوق ہے
ہر زاغ کو یہان کی تو دعوی ہے باز کا

سید ہے اور امام ہے نایب نبی کا ہے
واقف ہے وہ خدا کے تو راز و نیاز کا



۵۲

خادم کو اونکی دیکھکی کہتے ہین یون ملک
یہ ہے حبیب دیکھو کسی عشقباز کا



۱۰

فیض ہفت اقلیم مین پھیلا معین الدین کا
پڑ گیا ہے ہند مین سکہ معین الدین کا

بادشاہ ہے زمانیکی وہ کہتا ہے شرف
جو غلام خاص ہے مولا معین الدین کا

خلوتِ دل ہی اقامت کو تمھارے حاضر
اسمین تشریف مبارک کو تو لاؤ صاحب

مہر ہو ذرہ پہ گر خاک قدم اپنی ذرا
چشم گریاں مین میرے آگے لگاؤ صاحب

برق وش دل ہی ہوئی جسمین خدائی نذر
وعدۂ وصل مجھے ابتو سناؤ صاحب

میری جانب سے تمھین لاکھ جو سمجھائین رقیب
اپنے دلمین کبھی تم اوسکو نلاؤ صاحب





عرض کرتا ہی یہ اب تمسی حبیبِ مضطر
پاس سی میرے کبھی آپ نجاؤ صاحب

نظرِ یار کا ہے تیر عجیب
ہو گئے سیکڑون نخچیر عجیب

آنکھ کے ملتے ہی دل چھین لیا
اوسکی آنکھونمین ہی تاثیر عجیب

رشتۂ الفتِ جانان کی میرے
پاؤن مین پڑ گئی زنجیر عجیب

اوسکے قدمونپہ رکھا جسنے سر
بڑھ گئی خلق مین توقیر عجیب



پیر و مرشد میری حافظ ہین حبیب



۵۵ نہو ایسا کوئی بیب عجیب ۶

اوسکے زلفونکا ہلانا ہی غضب — دام الفت مین پھنسی ہین سب کے سب

المدد شام غریبان المدد — ہو سحر عشرت کی جاوے غم کی شب

عشق مین تیری نہین یک چشم تر — آہ سرد و رنگ زرد و خشک لب

خانۂ دل ہمنے خالی کر دیا — کہی یہہ تشریف تم لاوگے کب

عرض کر اوس بت سے احوال دلی — سر جھکا کر دست بستہ با ادب

کیا ہوئی تقصیر بندہ سے حبیب

سن ہون مین سنتی نہین ہو میری اب

## ۵۶ ردیف باءِ فارسی ۹

ذرہ ذرہ مین خود عیان ہو آپ — جان ہر شان مین نہان ہو آپ

کل شی محیط ہو بیشک — پھر جو ڈھونڈا تو لامکان ہو آپ

دیکھنا آپکا نہین ممکن
ہان صفا تو مین خود عیان ہو آپ

آپ ہر جا ہے کہان ڈھونڈون
خود مکین آپ ہی مکان ہو آپ

مسئلہ خیر و شر کا بتلا کر
خوب ہادی گمرہان ہو آپ

عشقبازون مین آپکا ہی اثر
خوبرویون مین جاودان ہو آپ

مے ہو ساقی ہو خم ہو اور خمار
رنگ ہو بو ہو گلستان ہو آپ

آپ مسجودِ کُل ملائک ہو
خالق جملہ مرسلان ہو آپ



آپ محبوب ہو اور آپ حبیب
آپ خود اپنے رازدان ہو آپ



## ۵۷ ردیف تاۓ فوقانی ۱۲

دل مرا باغ باغ ہو اور سینہ ہو بہشت
صدقے سے آپکے اجی یا خواجگانِ چشت

وہ چشم مہر ذرہ پہ ہو خواجگانِ چشت
دل داغ عشق رب سے گل افشاں ہو جون بہشت

حسرت ہے نہ پھر تجھے قصرِ بہشت کی
گر رہگذر سے چشت کے ہاتھ آئے ایک خشت

کیا خوب مرتبہ ہے مریدانِ چشت کا
دیدارِ حق ہے دید میں اور جلسہ بہشت

منکر نکیر سے ہمیں اندیشہ کچھ نہیں
ہو زیرِ سر لحد میں جو کوچہ کی انکی خشت

دل کی زمین میں عشق کا بویا ہے ہم نے تخم
پھولی پھلی برنگِ گلستاں ہماری کشت

چشتی نظامی فخری سلیمانی حافظی
صد شکر لکھی کاتبِ قدرت نے سرنوشت

گل کی روش میں زیرِ لحد پھول جاؤ گا
آدے مزار پر اگر اک عندلیبِ چشت

منظورِ چشمِ حق جو ہوا ہے طریقِ چشت
بہتر ہے پارساؤں سے اس سلسلہ کے زشت

گر بت پرست گذریں سوے خواجگاں کبھی
زنار توڑیں کلمہ پڑھیں چھوڑ دیں کنشت

ہو پر غبار قبر میری گل برنگ باغ
اڑ آئی گرد باد سے گر خاکِ کوے چشت




تجھکو حبیب خوف نہیں روزِ حشر کا
حافظ ہیں پیر خواجہ اسحاق شاہ چشت



آج محبوبِ خدا کی ہی چراغان کی رات
ہادی راہ ہدا کی ہی چراغان کی رات

رہبر و راہنما کی ہی چراغان کی رات
واصلِ ذاتِ خدا کی ہی چراغان کی رات

قبلہ شاہ و گدا کی ہی چراغان کی رات
کعبۂ اہل صفا کی ہی چراغان کی رات

درۃ التاجِ ولایت شہِ عالی منصب
عالمِ علمِ خدا کی ہی چراغان کی رات

چاہیے حورین زلیخائی کو آتی ہین یہان
یوسفِ ماہ لقا کی ہی چراغان کی رات

اولیا غوث کے افراد کا مختار ہے جو
اوس امامِ دوسرا کی ہی چراغان کی رات

جن و انسان و ملک جس سے کہ ہین قبلہ پرست
آج اوس قبلہ نما کی ہی چراغان کی رات

نائبِ ملکِ سلیمان ہی حافظ میرا
آصفِ شہر سبا کی ہی چراغان کی رات

خیر آباد کو ای طالعِ میمون لیچل
اوس مہ مہر و صفا کی ہی چراغان کی رات

حورین حیران ہین فرخندہ سمین اس جلوہ سے
واہ کس ناز و ادا کی ہی چراغان کی رات

دلمین ہی شوق تو ہی دیدۂ امید مین نور
سر بسر فیض و عطا کی ہی چراغان کی رات

بلبلِ باغِ جنان پھولی ہی اور گل ہی بہار
آج کس ماہ برنجا کی ہی چراغان کی رات

ہر گدا شاہ ہی مسند ہی حصیرِ محفل
نائبِ ملکِ خدا کی ہی چراغان کی رات

کیون نہ ہو غنچۂ امید ہمارا گلرنگ
ہادیِ شہرِ سبا کی ہی چراغان کی رات

وجد مین آئے نکیون جانِ حبیبِ مشتاق
اوس نوا سازِ غنا کی ہی چراغان کی رات

آنکھ مین ہی جا دوست کی اور دلمین ہی جگہ دوست
سر تا بپا ہی اپنی چمن مین ہوائے دوست

راہِ سراغ ڈھونڈ رہی ہین برائے دوست
کیا خوب ہو گیا ہی ہمین نقشِ پائے دوست

عمرت دراز باد کہ آئے جا گئے
اپنی بقا کی چاہ تھی بہرِ بقائے دوست

جنت مین بھی نجاؤنگا دوزخ تو یک طرف
پھرتا ہون ڈھونڈتا درِ دولتسرائے دوست

زیرِ زمین خوشی سے نہ پھولی سماؤنگا
دو پھول رکھے میری لحد پر گر آئے دوست

ہمکو عذابِ قبر سے دوزخ سے کیا ہی ڈر
بابِ نجات ہی درِ دولتسرائے دوست

وہ شب شبِ برات ہے وہ روز روزِ عید
جس وقت راہ میں گھر سے میرے آئے دوست

ہو جاؤں نثار مین جا بجا بہرِ سرور سے
جائے کفن جو مجھکو ملے گر قبائے دوست

کیا عاشقونکو خوف جو ہر دم آزمائی عشق
جان تک نہین عزیز اگر آزمائے دوست

زاہد یہ حال بھی کہین آیا ہے قال مین
کیا تجھسے ہم بیان کرین ماجرائے دوست

لکھوں تو جا ملے نہ صحیفہ مین دہر کے
دلمین ہے اسقدر میرے شوقِ لقائے دوست

کعبہ مین بتکدہ مین کلیسیہ مین دیر مین
دیکھا نظر مین کوئی نہ آیا سوائے دوست

نذرین کرین نیاز کرین یا دعا کرین
یادش بخیر جسمین ہے کیا کیا ادائے دوست




یہاں سیکڑوں ہین نام پہ حافظ کی جان نثار
مین اے حبیب ایک نہین کچھہ فدائے دوست




سراپا ہے کبیر مدِ بسم اللہ کی صورت
کتابی رخ تمہارا ہے کلام اللہ کی صورت

سدا برزخ کا رکھیو رابطہ اے طالب مولے
جمالی دلمین ہے پر مرشدِ آگاہ کی صورت

ذرا تو غور کر یہ خانۂ دل ہی خدا کا گھر
بغیر از پیر کامل کی عنایت کے نہیں ممکن

نظر آ جائیگی بیشک اسی مین اللہ کی صورت
کہ لوحِ دل سے ہو وی محو جب جا کی صورت




حبیب منتظر کو بعد رحلت کے خداوندا
لحد مین جلد دکھلا دے رسول اللہ کی صورت




آنکھو نمین بسی خواجہ سلیمان کی صورت
جو سامنے آیا مین اوسے غور سے دیکھا
کہتے ہین ملک بارِ امانت یہ اوٹھایا
حافظ کی سی صورت کوئی دیکھی نہین ہمنے
جو حسن و بشر اور ملائک کا ہی سرور
اب کوئی بھی صورت مجھے بھاتی نہین مطلق
اپنے کو ذرا جان لے پہچان صاحب

اور دلمین جمی حافظِ قران کی صورت
معلوم مجھے ہوتی ہی پہچان کی صورت
ای صلّ علیٰ حضرتِ انسان کی صورت
کس دبدبہ و رعب کی کس شان کی صورت
وہ فخرِ جہان خواجہ سلیمان کی صورت
آنکھو نمین بسی حافظِ قران کی صورت
تو آئی نظر تجھکو تیری جان کی صورت




ٹک غور سی تو دیکھہ حبیب خجستہ
چھپتی نہین ہی صباعرفانکی صورت




معبود کی ہر شی مین آتی ہی نظر قدرت
اور نام محمد پر حق کی ہی سدا رحمت

ای امتیو شادان ہو نیکا محل آیا
کیونکر کہ محمد کی حق پاس ہی بس عزت

اب جنت کے در پر مین کیتا ہون بنا بیٹھا
راحت ہی مجھی راحت آفرحت ہی مجھی فرحت

مین چھوڑ کہان جاؤن حافظ تیری قدمونکو
ہان العبد زمانیکی حاصل ہوئی یہہ دولت



مجھپر میری یار و نیر ہو ظل حبیب حق
محشر مین کہین یارب جاوے نہ میری عزت



## ۶۳ ردیف ثاء مثلثہ ۱۳

الغیاث ای شاہ شاہان الغیاث
الغیاث ای نور یزدان الغیاث

ای طبیب انس و جان ہون جان بلب
کیجیے اب میری درمان الغیاث

بینوائی برگ و بے سامان ہون مین — چاہتا ہون تم سے سامان الغیاث

راہ بھولی ہر طرف پھرتا ہون مین — رہ دکھا خضرِ بیابان الغیاث

سامنے تیرے کرینگے یا نبی — حشر مین جملہ رسولان الغیاث

یا علی مشکلکشا مشکل کشا — شاہِ مردان شیرِ یزدان الغیاث

یا حسن بصری شہ والاکرم — جانشینِ شیرِ یزدان الغیاث

خواجہ ابراہیم بلخی بادشاہ — بادشاہِ بادشاہان الغیاث

خواجگان چشت خاطر جمع ہو — دل سراسر ہے پریشان الغیاث

یا معین الدین معینِ اولیا — یا نظامِ فخرِ خوبان الغیاث

یا سلیمانِ جہان قطبِ زمان — رہنمائے جن و انسان الغیاث

حافظِ ہر دو جہان یا عاشق — مالکِ ملکِ سلیمان الغیاث

بندۂ ناچیز و بیچارہ حبیب

ہی وہ سرگرداں و حیران الغیاث

## ۶۴ ردیف جیم تازی ۱۴

حقنے جو محمد کو بلایا شب معراج
مختار خدائی کا بنایا شب معراج

جبریل نقابت مین تھی اوس صبح صفا کے
کس شان و تجمل سے وہ آیا شب معراج

جب نیر آمد وہ مہ مصر سے چمکا
ہر سنگ مین تھا طور کا جلوہ شب معراج

دکھلائی و یا جملہ ملک اور رسل کو
اللہ کی قدرت کا تماشا شب معراج

وہ حسن خداداد احد اونھین بخشا
قربان ہوا جو اونھین دیکھا شب معراج

داخل جو ہوئے مسجد اقصیٰ مین محمد
تھے جملہ رسل دیکھکے شیدا شب معراج

وہان قدس کے عالم مین بھی رقص کنان تھے
راگ اونکا فرشتون نے جو گایا شب معراج

کس ناز سے وہ ناز کنان عرش پہ آیا
نعلین تلک بھی نہ اوتارا شب معراج

جب عرش پہ ہم نغمہ وصلت ہوا حق سے
تھا برگ و نوا عالم بالا شب معراج

امت کے لئے خسرو لولاک لما نے — لی آئی ہاں کیا نعمت عظمیٰ شب معراج

نازل ہوا جب عرش سے گوہر نبوی کو — یثرب ہی بنا عرش معلّٰی شب معراج

بلبل کی روش بھولی مخلوق تھی ناطق — کل قسمت امت کا کھلا کیا شب معراج

وہاں عرش پہ جاتی ہی ملا فقر کا خرقہ — وہ خرقہ پہن کی خود آیا شب معراج




قربان حبیب اپنے ہیں سو بار بصد جان
جو شاد ہوا سنکے یہ قصہ شب معراج




محب کبریا حضرت شکر گنج — حبیب مصطفیٰ حضرت شکر گنج

رئیس الاولیا حضرت شکر گنج — ہیں زہد الانبیا حضرت شکر گنج

مرادیں میری دلکی کیجے حاصل — بحق مرتضیٰ حضرت شکر گنج

فرید الدین غیاثی یا مغیثی — نظر بر حال ما حضرت شکر گنج

معین بیکسی سوا اس ما سوا ہیں — نہیں ہی دوسرا حضرت شکر گنج

وسیلہ پیش و پس عالم کو ہی اور — ہمارے پیشوا حضرت شکر گنج

نکیونکر ہووی حل سر بستہ مشکل — میری مشکل کشا حضرت شکر گنج

کرو بہر خدا تم جلد پوری — ہماری مدعا حضرت شکر گنج

تجھے بند الم اور رنج غم سی — کرو جلدی رہا حضرت شکر گنج

ہوئی تلخی مشکل کیا ہی شیرین — کہا جب میں نے یا حضرت شکر گنج

مین گرتا ہون تجھی تم تھامتی ہو — ضعیفونکی عصا حضرت شکر گنج

کہا کر آپکا احوال اپنا — کہون میں کس سی جا حضرت شکر گنج

تمھارا ہون تمھارا ہون تمھارا — برا ہون یا بھلا حضرت شکر گنج




خبر لیجی حبیب ناتوان کی
تمھارا ہی گدا حضرت شکر گنج




دل ہی گویا چمن کوچہ دلدار میں آج — نغمہ زن بلبل خوش لہجہ ہی گلزار میں آج

یا الٰہی میرا عیب سب کو ہنر سا خوش آئے
سرخرو تا کہ ہوں یک سر کار میں آج

کچھ تو دیدارِ سلیمانِ جہاں تو مجھکو
صورتِ مور ہوں حاضر تیرے دربار میں آج

باغِ جنت ہو مبارک تجھے اے زاہدِ خشک
گل سا پھولا میرا دل کوچۂ دلدار میں آج

نا بسر پائے بیٹھا ہوں جو میں ہوکے فقیر
کیوں نہ خوشحال پھروں حشمت کی بازار میں آج

گو بسر عمر دہ صد سالہ بھی وحشی
بادِ عیسیٰ ہے حقیقت تیری رفتار میں آج

یار گیسو عارض ہیں کفر و اسلام
گفتگو بیش ہے سبحہ کا زنار میں آج

ابروئے قاتلِ خونریز نہیں تیغ سے کچھ
قتل ہووےگا جہاں عشق کی بازار میں آج




حافظِ دین کی محبت میں ہو مست حبیب
بادۂ شوق پیا خم کدۂ یار میں آج




زاہدا گر دلنشیں ہی میری حب جاہ آج
خانۂ دل کو کیے ہوں گا ہے بیت اللہ آج

سر زمین عشق میں ہی کیا خیمہ گاڑا
اے صنم تشریف لا دو حسبۃً للہ آج

حشر کے دن خوب خوش ہو کر ہنسیگا امتی
بخشوا دینگے ہمیں احمد رسول اللہ آج

پھونکدیگا خرمن تقویٰ کو تیرا زاہد آہ تن
سینۂ بریان کے جگر سوز دو ہو ... آج




جب پٹا کوٹھے پہ وہ محبوب اپنا اے حبیب
خلق حیرت سے پکاری دیکھو نکلا ماہ آج




# ردیف جیم فارسی

جلوہ گر یار نہو تو چمن تو جا ہیچ ہے ہیچ
گر مکیں ہی نہ مکاں میں تو مکاں ہیچ ہے ہیچ

کیا میں جنت میں بھلا لیکر حور و قصور
ہو نہ دیدار تیرا باغ جناں ہیچ ہے ہیچ

بادشاہی کی ہے خواہش نہ امیری کی ہوس
گر ملا یار تو پھر سارا جہاں ہیچ ہے ہیچ

کیفیت ہے دلا بادہ کشی سے حاصل
گر نہو پیر مغاں جم کی کاں ہیچ ہے ہیچ

صاف کر دل کو زباں کی نہ فصاحت میں رہو
پیش ارباب فنا اہل زباں ہیچ ہے ہیچ

گر بقا چاہے تو ہو ذات خدا میں فانی
یہہ جو ہستی ہے تیری وہم و گماں ہیچ ہے ہیچ

| | |
|---|---|
| جان اپنی تو سمجھ لے بخدا جاناںکو | تن بیجاں بحر جانِ جہاں ہیچ ہے ہیچ |



گر حبیب نے پدر اور نہ مادر پہ غرور
عشق میں دیکھ فلان ابن فلاں ہیچ ہے ہیچ



## ۶۹ ردیف خاء معجمہ ۱۰

| | |
|---|---|
| نظام الدین سلطان المشائخ | شہ تمکین سلطان المشائخ |
| معین الدین قطب الدین کاکی | فرید الدین سلطان المشائخ |
| پریشاں حال ہوں اب اند نوں میں | بدہ تسکین سلطان المشائخ |
| خدا کیو اسطے اب رحم کیجے | میں ہوں غمگین سلطان المشائخ |
| ملک فقرا سا کینوں کے تم ہو | لیے تزئین سلطان المشائخ |
| تمامی اولیا نے دیکھ تمکو | کئے تحسین سلطان المشائخ |
| جمال الدین بدر الدین اسحاق | علاؤ الدین سلطان المشائخ |

کرم ہو مجھپہ محبوب الٰہی
نصیر الدین دعا و سو وقت مانگے

مین ہون مسکین سلطان المشائخ
کہے آمین سلطان المشائخ



حبیب کمترین ناچیز کے تین
کرو تلقین سلطان المشائخ



یا رب ہماری آنکھ مین دل مین سما شیخ
کوئی نظر مین میرے نہ آوے سوا شیخ

منکر نکیر کی مین سوالونکا دون جواب
گر قبر مین نصیب ہو مجکو لقائے شیخ

امیدوار ہون کہ خطا پر نہ ہو نظر
پھر کیا پتا لگی جو اگر آزمائے شیخ

مرجاؤنگا مین مارے خوشی کی یہ جان لو
مجھکو دم اخیر جو صورت دکھائے شیخ

وہ شان فیض بخشی کی ہی میرے سر کی
طالب کو اپنی چاہی تو پل مین بنائے شیخ



ہمراہ پیر بھائیونکی عاصی حبیب بھی
محشر کی دن ہیگا وہ زیر لوائے شیخ



# ردیف دال مہملہ

اللّٰھم صلّ وسلم علیٰ سیّدنا محمّد و علی
و فاطمہ و حسن و حسین و آلہ و اصحابہ

بعدد کلّ مخلوقاتک

۱۰ ۲۰

اللہ رے اوجِ سرِ ایوانِ محمدؐ
ہی عرش سے تا فرش عیاں شانِ محمدؐ

ہون دلّہ ربا نمک خوانِ محمدؐ
بندے کو بکار و سگِ دربانِ محمدؐ

موسیٰ کو دکھادون رایوانِ محمدؐ
ہی طور کا شعلہ رخِ تابانِ محمدؐ

آباد ہی تا حشر شبستانِ محمدؐ
روشن ہی چراغ رخِ تابانِ محمدؐ

طوبیٰ سے علا دون قدِ ذیشانِ محمدؐ
کہتے ہین آیہ سے مطلع دیوانِ محمدؐ

نکلا ہی کہ ہر چاند مین قربانِ محمدؐ
آنکھونکو دکھادو رخِ تابانِ محمدؐ

کیا منھ ہی جو نعتِ شہِ لولاک رقم ہو
خود خالقِ اکبر ہی ثناخوانِ محمدؐ

سنبل سی لپٹتی ہی نسیم چمن آکر — دیکھا ہی کہین کاکل پیچان محمد

ہی عالم جبروت سی تا عالم ناسوت — پس خوردۂ وابستہ پیمان محمد

ق

یارا ہی کسی مادح جہان حافظ دارین — ہا ہمنام شہ عالی و شان محمد

بھر شیشۂ دل بادۂ توحید سی جھٹ پٹ — ای ساقی جام مئ عرفان محمد

اللہ دکھاتا ہی مہ عید بناکر — ای صل علی نور گریبان محمد

ای باد صبا تو مری آنکھون مین لگادی — سرمہ کی عوض خاک بیابان محمد

کیا طائر دلکو ہی سیر شوق زیارت — دکھلای خدا مجکو گلستان محمد

جب حضرت مطلق نی تنزل کیا تھا — اوس شان خدائی سی ہوئی شان محمد

عالم کو کرین زیر و زبر چشم زدن مین — رکھتی ہین تصرف یہ گدایان محمد

عیسی فلک سبز پہ ہین نیچے زمین پر — بھاری ہی بہت پلہ میزان محمد

ہر موی بدن سی ہی توحید الہی — ہی طوطی حق گو رخ تابان محمد

صدقے میں اونھوں کے میری حاجات روا کر | یارب پئے آل و پئے یاران محمد



تو مانگ حبیب اپنے الٰہی حق سے دعا یہ

محشر میں رہے سایۂ دامان محمد



عشاق کو شرہا ہی لب جوئی محمد

فردوس سے بہتر ہوا اونھین کوی محمد

جس طرف چلی جاتی تھی وہ سید مرسل

اصحاب کو لیجاتی تھی وہان بوئی محمد

ای امتیو کل کی شفاعت کرینگی

جانو اسی انداز پہ ہی خوئی محمد

کعبے مین کھڑی ہو کی اودھر سجدے کریگا

محراب حرم ہی مجھے ابروئی محمد

والشمس ہے اونکی رخ انور سی ہویدا

واللیل کی صورت ہے یہ گیسوئی محمد

مین قبر مین جاہی نکیرین کی آگے

دکھلائی خدا جلد مجھے روئی محمد

محشر مین مجھے سامنی جھکتی جو کریگی

گھبرا کے مین دیکھونگا وہان سوئی محمد

جس چشم کی بیمار ابابکر و عمر ہین

ای صل علی نرگس جادوی محمد

| | |
|---|---|
| ای حیدرِ کرّار مشکل میری حل کر | یا شاہِ نجف قوّت بازوی محمدؐ |



جنت مین نجائیگا حبیبِ دلِ شیدا
جب تک نہ نظر آئے ادبستۂ محمدؐ



| | |
|---|---|
| دکھادی خدایا لقائے محمدؐ | برائے محمدؐ برائے محمدؐ |
| نہ آئے نظر دوسرا مجکو یارب | سوائے محمدؐ سوائے محمدؐ |
| مجھے نزع مین گور مین یا الٰہی | ذرا اپنی صورت دکھائی محمدؐ |
| ہی ایمان ہمارا ہی ایمان ہمارا | ولائے محمدؐ ولائے محمدؐ |
| ہین چشتی نظامیؔ و فخری تمام | گدائے محمدؐ گدائے محمدؐ |
| دمِ آخری دمبدم منھہ سی نکلے | ثنائے خدا اور ثنائے محمدؐ |
| میری التجا ہی یہی ای الٰہی | کہ دیوانہ اپنا بنائے محمدؐ |
| الانسان سِرّی انا سرہٗ کا | خطاب خدا ہی برائے محمدؐ |




اوس شوخ کی انکھونکا بیمار مبارکباد
ہو ناوک مژگانکا سوفار مبارکباد

ہر مومن و کافر کو ہی مسجد و بتخانہ
ہمکو تو تیرا کوچہ دلدار مبارکباد

ابرو کے تیری بسمل ہین جا بجا لاکھون
پھر قتل کو عاشقکی تلوار مبارکباد

معلوم نہین کتنے اس راہ مین ہین ہارے
ہنستے ہوئی آتا ہی وہ یار مبارکباد

دعوے انا الحق تھا عرفان جو ہو حقکا
منصور سے عاشقکو ہو دار مبارکباد




رخ دلدار ہو مبارکباد
مجھکو وہ یار ہو مبارکباد

قتل کرنے کو نفس دشمن کے
تیری تلوار ہو مبارکباد

دلِ زاہد کو باغِ جنت مین ق گل و گلزار ہو مبارکباد
ہمکو اوس دلربا کی کوچے کے در و دیوار ہو مبارکباد
جو کہ دعوی کرے انا الحق کا پھر اوسے دار ہو مبارکباد



ہی حبیب ضعیف دیدۂ راہ
اوسکا دیدار ہو مبارکباد



الٰہی بحرمت شیخ المشائخ خواجہ ابی الفضل
۷۶ عبدالواحد ابن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۱۹

خواجۂ کل اولیا ہی عبدِ واحد ابن زید مرشدِ کل اصفیا ہی عبدِ واحد ابن زید
جانشین مصطفیٰ ہی عبدِ واحد ابن زید خاص محبوبِ خدا ہی عبدِ واحد ابن زید
دفع کیجی از برای حضرتِ مشکل کشا مجھ حزین نازل بلا ہی عبدِ واحد ابن زید
سرورِ کل اولیا اور بادشاہِ اصفیا طالبونکا رہنما ہی عبدِ واحد ابن زید

درد و غم رنج و الم ہو دور سب سر
آپ سے یہ التجا ہے عبد واحد ابن زید

سنگِ در یار سر ہے اور کس ہر جا آستان
نظر تیری کیمیا ہے عبد واحد ابن زید

آخرت کا خوف کب ہووے مریدوں کو ترا
شافعِ روزِ جزا ہے عبد واحد ابن زید

وقف راجع ہو سالک تیری دربار کا
کیونکہ تجھسا ہما ہے عبد واحد ابن زید

کب فقیروں کو رہی ظلِ ہما کی آرزو
خود تو ہی ظلِ خدا ہے عبد واحد ابن زید

دید یا جسکو کلاہ و چتر شاہی آپنے
گو گدا پر بادشاہ ہے عبد واحد ابن زید

شیخِ امت حسن بصری کا خلیفہ نامدار
وقفِ سرِ خدا ہے عبد واحد ابن زید

حلِ مشکل کی ہے جسنے پکارا آپکو
اوسکی پھر حاجت روا ہے عبد واحد ابن زید

پاس کب آتی ہے اوسکے آفت رنج و الم
ورد جسنے کر لیا ہے عبد واحد ابن زید

نامِ نامی آپکا ہر وقت اوٹھتے بیٹھتے
ہم ضعیفوں کا عصا ہے عبد واحد ابن زید

بیکسی کے حال میں خود بیکسوں کا دستگیر
دافع رنج و بلا ہے عبد واحد ابن زید

جو کہ ہین غواص معنی ونکا معنا صورتا
حل مشکل کیلئی اسم مبارک آپکا
کیون مریدونکو ہو تبہ فنا فی اللہ کا

بحر اسرار خدا ہی عبد واحد ابن زید
ورد ہر صبح ومسا ہی عبد واحد ابن زید
ذات حق مین خود فنا ہی عبد واحد ابن زید



اس طرح حبیبا تو انکی حل مشکل کیلئی
کون اب تیری سوا ہی عبد واحد ابن زید



نبولو خدا ہی خدا ہی محمد
بظاہر ہی انسان پہ باطن مین رحمان
دو عالم مین ایسا ہوا ہی نہ ہوگا
ہی گلزار مازاغ کا سرو رعنا

نسمجھو خدا سی جدا ہی محمد
کہ خود مظہر کبریا ہی محمد
اولو العزم واہل لوا ہی محمد
گل باغ برگ و نوا ہی محمد



عجب بزم لولاک کا شمع روشن
حبیبا جہانکی ضیا ہی محمد



الٰہی بحرمتِ شیخ المشائخ شیخ الاتقیا

۷۸ شیخ حسن محمد رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۱۰

رخ سے نقاب کر دو خواجہ حسن محمد
اپنا جمال دکھلا خواجہ حسن محمد

تیری سوا امیر اہی کون ماسوا مین
اے ساز ساز معنی خواجہ حسن محمد

کیا ملک و نمین شاہی سب ہے تیری گدائی
بندہ ہون تیرے در کا خواجہ حسن محمد

ہے کون پیر تجھسا اور دستگیر تجھسا
تجھسا ہوا نہ ہوگا خواجہ حسن محمد

نورِ سکینہ تجھسے تاباں ہے دو جہاں مین
حافظ حبیبیونکا خواجہ حسن محمد

عیسے نصیب ہوتا ہے مسیح کلیمیونکا
ہے مظہر تجلا خواجہ حسن محمد

محبوب حق کے تم ہو مطلوب سبکے تم ہو
ہو طالبونکے مولا خواجہ حسن محمد

دنیا مین سر خرو رکھ محشر مین آبرو رکھ
اے بحر جود و تقوے خواجہ حسن محمد

فخری نظامیونکا ناصر آپ ہی ہو
دونون جہان مین تیکا خواجہ حسن محمد





صدقہ جمال دینکا کر رحم مجھپہ مولے
مین ہون حبیب تیرا خواجہ حسن محمد

خدایا ہو حاصل وصال محمد
رہون مست محو جمال محمد

محمد کا سایہ محمد علی ہین
شرفیدہ دیکھو تو آل محمد

ذرا بوجھکر مرشد اکبر سے
جمالے تو دلمین جمال محمد

ہی گر خوف تجھکو دم واپسین کا
سدا رکھہ تو دلمین خیال محمد

بچاوینگے امت کو روز قیامت
یہہ ادنیٰ ہی ایدل کمال محمد

خدا کے سوا کون جانی ہی رتبہ
ہی معلوم حقکو کمال محمد





حبیبا خدا آپ عاشق ہوا ہی
عجایب ہی حسن و جمال محمد

عجایب شان ہی شان محمد
کہ ہی جبریل دربان محمد

ہماری جانکی کیا ہی حقیقت ہیں لاکھوں جان قربانِ محمدؐ

ولا جنّ و ملک ہیں انکو تابع دو عالم زیرِ فرمانِ محمدؐ

جو دیکھا آنکو دیکھا خدا کو خدا کی شان ہی شانِ محمدؐ

ابابکر و عمر عثمان و حیدر ہیں خاص الخاص یارانِ محمدؐ



حبیب کبریا ہی نام جسکا

وہ ہی ذلہ کشِ خوانِ محمدؐ



## ۸۰ ردیف ذال معجمہ ۱۰

خیر آباد سے آیا کاغذ میرا مولا نے مجھے بھیجا کاغذ

جسکی عشاق کو دل پھو لگئے کچھ عجب ہوم ہچایا کاغذ

متّصف ہی جو باوصاف اللہ اوس ولی نے مجھے بھیجا کاغذ

مہربانی سے میری خواجہ نے بعدِ مدّت مجھے لکھا کاغذ

نامہ بر بہرِ رسولِ اکرم
جلد پہنچا دے ہمارا کاغذ

پانوں پڑ کر قدمِ جانان کے
کہیو کس سے طور سے دکھلا کاغذ

آگئی جان تنِ بیجان میں
ہو گیا مجھکو مسیحا کاغذ

دے اے احباب مبارکبادی
مجھکو حضرت نے جو بھیجا کاغذ

دیکھکر خط کو میرے فرمایا
کسکے نزدیک سے آیا کاغذ



نام سنکے وہ حبیبِ عاشق کا
پڑھ کے پھر جیب میں رکھا کاغذ



## ۸۳ ردیف راء مہملہ ۱۴

الٰہی بحرمت امیر المومنین امام المتقین
حضرت ابابکر صدیق رضی اللہ تعالٰی
عنہ۔ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم

## ۸۲ حبِ ابی بکر رمز الایمان ۱۴

وزیرِ مصطفٰے صدیقِ اکبر
امامِ اتقیا صدیقِ اکبر

پس از جملہ نبی اوّل ہین سب سے
ہماری پیشوا صدیقِ اکبر

سُنی معراج مین حضرت نے حق سے
تمہاری سی صدا صدیقِ اکبر

مدد اوس وقت میری کیجئے گا
جو ہو روزِ جزا صدیقِ اکبر

رسولِ ہاشمی سے بخشوانا
ہماری بھی خطا صدیقِ اکبر

تمہاری مدح کرتے تھے ہمیشہ
جنابِ مصطفٰے صدیقِ اکبر

مجھے رنج و الم سے رکھیو محفوظ
یہی ہے التجا صدیقِ اکبر

بحقِ خواجگانِ چشت مجھ پر
کرم ہو آپکا صدیقِ اکبر

عنایت حافظِ دین کی ہمیشہ
رہے میرے پہ یا صدیقِ اکبر

تمنا ہے کہ مین آنکھوں سے دیکھوں
مزارِ مصطفٰے صدیقِ اکبر

سمجھتے ہیں تمھیں محبوب ہا | شہ ہر دو سرا صدیق اکبر
مجھے اپنا جمال پاک دکھلا | بحق مصطفےٰ صدیق اکبر
بنا تعویذ میرے درد دل کا | تمہارا نقش پا صدیق اکبر



۸۳

حبیب خستہ با ایمان اٹھے
یہی ہے مدعا صدیق اکبر



۱۱

الٰہی بحرمت حضرت امیر المومنین امام
المسلمین عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ

یا امیر المومنین حضرت عمر | یا امام المسلمین حضرت عمر
کفر پر اسلام کو غالب کیا | ناصر دین متین حضرت عمر
عدل سے جسکے جہان آباد ہے | ہے وہ شاہ عادلین حضرت عمر
فی الحقیقت حضرت صدیق بعد | مصطفےٰ کی جانشین حضرت عمر

ق

ای خوشا روزی تیری تعریف مین — بولی ختم المرسلین حضرت عمر

بعد میری گر نبی ہوتا کوئی — تو نبی ہوتی یقین حضرت عمر

کشمکش سی نفس سرکش کی نجات — دیجیی میری تئین حضرت عمر

حشر کی دن آبرو رکھئی میری — ہون نہ رسوا مین کہین حضرت عمر

جس نے توبہ ہاتھ پر میری کیا — دو اونھین خلد برین حضرت عمر

دفتر عصیان کو دہو ڈالین میری — خود کراما کاتبین حضرت عمر



اس حبیبِ خستہ کی لیجی خبر
ہی تیرے در کا کمین حضرت عمر



## الٰہی بحرمت شیخ المشائخ خواجہ علو دینوری

۸۴ — رضی اللہ تعالیٰ عنہ — ۱۲

چشتیوں کی پیشوا خواجہ علو دینوری — فخر نیکوں کی رہنما خواجہ علو دینوری

آکھے در پہ ہن یکسر دست بستہ با ادب — ملتجی شاہ و گدا خواجہ علوی دینور

کوئی خرقہ کوئی پاتا ہے کلاہِ سروری — تاج بخشِ اولیا خواجہ علوی دینور

آکھے دسی نہ بخشی نظامی صابری — فیض ہے پہنچا بجا خواجہ علوی دینور

ایدن ہے کس بحالِ بیکسی از روی مہر — ورد رکھتا ہے ہمیشہ خواجہ علوی دینور

رحم کر خواجہ معین الدین ہے پیرے لکھی — جان پر بندے کی بنا خواجہ علوی دینور

نزع میں اور گور میں اور عرصۂ محشر میں بھی — سر پہ ہے سایہ تیرا خواجہ علوی دینور

واقف راجع نہو سالک تیرے دربار کا — راہِ حق کا رہنما خواجہ علوی دینور

میری عمر سد میر رہبر میرے ہادی پیر ہے — کر میری حاجت روا خواجہ علوی دینور

اند نوں ہے زورقِ عصیاں میری طوفان میں — پار جلدی کے لگا خواجہ علوی دینور

رہبر و راہِ ہدایت ہے نہ کچھ پیدا ہو — رہبر و رہنما خواجہ علوی دینور



اس حبیب چشم بربرہ پر زعین مردمی



۸۵ دیدہ رحمت ہو واخواجہ علوی دینور ۶

کبھی ایساقی گلفام یکبار
شراب وصل کا دی جام یکبار

کلیجی تھام لون ای ماہ پیکر
جہان آجای تیرا نام یکبار

صبا کو چین اوسکے جب نہ رہا ہو
یہی کھینچا ہیو پیغام یکبار

بسیر بوستان مارا عذاب است
ندارم جز درت آرام یکبار

چھپا جب مہرِ دین حافظ جہانسے
ہوئی دنیا مین طاری شام یکبار

۸۶ حبیب اس منہ پہ کیا لاف محبت
ابھی پختہ تو ہوا ای خام یکبار ۷

دربدر کون پھر چھوڑ کی دلدار کا گھر
ہمکو کافی ہی فقط حافظ دیندار کا گھر

خوابمین آ جو تشریف میرے پاس حضور
بنگیا رشک چمن مجھسی گنہگار کا گھر

اسقدر عشق تصور کی کھینچی خود تصویر
کہ بنا خانۂ دلمین میرے اوس یار کا گھر

ہم اُڑ گئیں ہیں ضعیفی کو سر اُپر پہنچے
پھر بھلا جائیں کہاں چھوڑ کے گھر گھر کا

اپنے مقصود کو یارو جو پہنچنا چاہو
چھوڑو مت بھر خدا سالکِ ہشیار کا

میری آنکھوں میں پڑے عکس تِری آنکھوں کا
چشم بلبل میں بنی نرگسِ بیمار کا گھر



ای حبیب بنے اگناہوں کی تمھیں کیا پروا
ہی شفاعت کے لیے احمدِ مختار کا گھر



الٰہی بحرمت شیخ المشائخ سلطان الزّاہدین
قدوۃ العارفین حریق المحبّت خواجہ فرید الحق
والدّین مسعود گنجشکر اجودھنی
۸۷ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۱۲

مقتدای فخریان ہیں حضرت گنجشکر
پیشوای عارفان ہیں حضرت گنجشکر

حق کے الحق پیرِ ازداں ہیں حضرت گنجشکر
فیضِ بخشِ قدسیان ہیں حضرت گنجشکر

عاشقی اونکی طریقے مین ہے صدائے ختم کی
بادشاہِ عاشقان ہین حضرت گنج شکر

خسرو شیرین بیان ہانکی زبان شیرین مین لب
ناطق شکر فشان ہین حضرت گنج شکر

ہمسنے کے تو ہین شہنشہ خفتہ خوابیدہ ہا اونکی
خسرو ہندوستان ہین حضرت گنج شکر

جو در دولت سے نکلا آگیا وہ خلد مین
مرکز دارالامکان ہین حضرت گنج شکر

کوئی طاہر ہین نہیں ہین سب کالی ہے دو سقیا
دستگیر بیکسان ہین حضرت گنج شکر

کیون نہو اونکی اشارے مین شفائے دردمند
چارۂ بیچارگان ہین حضرت گنج شکر

غم نہیں ہم ہین بھی اینے بیکسی آجائیگی
ہادی گمرہان ہین حضرت گنج شکر

جسنے کی اونکی غلامی واصلِ مولیٰ ہوا
رہنمائے طالبان ہین حضرت گنج شکر

ہے مقولہ ہم سبکا روز انکا ہر شام و سحر
آفتابِ عاصیان ہین حضرت گنج شکر

گو ظہور اونکی خوارق کا ہے ظاہر مان مگر
رازِ مخفی مین عیان ہین حضرت گنج شکر

سلسلے مین آگئے جو آیا امان وسکو ملی
مخزن دارالامان ہین حضرت گنج شکر

ذرہ پرور ذرہ کو چمکاتے ہیں جیسے آفتاب
کسطرح حکم صابر ہیں حضرت گنج شکر

جابجا میری حفاظت کیلئے رہتے ہیں ساتھ
جسجگہہ میں ہوں وہاں ہیں حضرت گنجشکر




مجھکو صحبت ہے دلکو تا خدا کھینچینگے
اس محل کے دربان ہیں حضرت گنج شکر




معین الدین کی ہے صورت علاؤ الدین علی صابر
فرید الدین کی ہے سیرت علاؤ الدین علی صابر

دیا اقبال وہ حقنے دیا اجلال وہ حق نے
لئے ہیں چشت کی دولت علاؤ الدین علی صابر

نظام الدین کا صدقہ نصیر الدین کا صدقہ
مجھے ملجائے کچھ حضرت علاؤ الدین علی صابر

جناب فخر دین نور محمد شہ سلیمان سے

مجھے دلوائیے نعمت علاؤ الدین علی صابر

تیرے پیران کلیر کو جو کوئی صدق سے جاوے

ملے کونین کی دولت علاؤ الدین علی صابر

بہت ہاہین صاحب تلوین بہت ہاہین صاحب تمکین

تمہارے در کے یا حضرت علاؤ الدین علی صابر

ذرا اب حال پر میرے عنایت کی نظر کیجے

تمہین کو حق نے دی قدرت علاؤ الدین علی صابر

تمہارے صدقے سے ہی آبرو ذرہ و قطرے کی

رکھو میری بھی اب عزت علاؤ الدین علی صابر

حبیب ناتوان خستہ دلکو پیر حافظ کی

عنایت کیجئے الفت علاؤ الدین علی صابر

٨٩ دل زاہد کا حال ہی کچھہ اور
٥ دلمین ہی کچھہ تو فال ہی کچھہ اور

وجد کرتی ہی یونتو ساری جہان
چشتیاؤنکا حال ہی کچھہ اور

گرچہ ہین نازنین خوش رفتار
سیر کر یوسف کی چال ہی کچھہ اور

گل گلشن ہین گرچہ تازہ رو
سیر کر گل کا جمال ہی کچھہ اور




معنی وصل جانتے ہین سبھی
ای حبیب اتصال ہی کچھہ اور




بابا شرف الدین چشتی دلکو میری شاد کر
واسطی خواجہ نظام الدین کی آباد کر

در پہ حاضر ہون حصول مدعا کیواسطے
از پی مشکلکشا جلدی میری امداد کر

پھر غزل ہی گر نہین عرضی ہی میر حالکی
دیکھکر رحمت سی اپنی اسکی اوپر صاد کر

خوجگان چشت کیخاطر سی یارب غفور
آتش دوزخ کی گرمی سی مجھی آزاد کر



اس حبیب خستہ تن کو خوجگان کا عشق دے



| ۹۱ | اور سنگ کو ہی جناب شاد خیر آبادکر | ۴ |
|---|---|---|

کیا ہی ساقی نے ہمکو بیخود شراب وحدت پلا پلا کر

بنایا سینہ ہمارا بریان کباب الفت کھلا کھلا کر

ہوا ہون آشفتہ جان و دلسی حبیب حافظ کے نام پر مین

کئے ہین بندیکو دیکھو حیران وہ اپنی صورت دکھا دکھا

تماشا منظور تلپیونکا جو ہو تو آنکھون مین آ و یک پل

مکان ہی پردیکا آ و بیٹھو نچا و آنکھین لڑا لڑا کر

یہہ کسنے دی تجھکو بار قاتل حبیب کے قتل پر ہی مائل

وہ خود ہی کشتہ نہ مارا اوسکو حسام ابرو دکھا دکھا

۹۲

۸

بنایا مدہوش تجھے نے ساقی شراب الفت پلا پلا کر

کباب تجھے نے تو کر دیا ہی دل و جگر کو جلا جلا کر

گلے میں پڑی ہے محبت کی پھانسی تو قاضی شفیع ہے پھر سر برہنہ

لٹا دیا اُسنے کیسا نظروں میں لے لے آنکھیں لڑا لڑا کر

نہ ہو تو بے پروا اتنا ساقی قصور میرا معاف کر دے

بہت پریشان ہوں ان دنوں میں خدا تو میری خبر رکھا

جو آیا محفل میں تیری ساقی وہ مجھکو چھوڑا خود پیکو پیالا

بہت سے استاد تھک گئے ہیں کتابیں اسکو پڑھا پڑھا کر

نہ پوچھ احوال میرا ہمدم کہ شکر خلاق کر رہا ہوں

وہ اپنے دفتر میں لکھ لیا ہے خطِ غلامی میرا لکھا کر

برنگ آئینہ محو حیرت ہوا ہے سکتے کا مجمع عالم

بہت کسے دیوانہ کر دیا ہے جمال اپنا دکھا دکھا کر

جہانکی چھانی ہے خاک میں نے ہوا ہوں برباد غم میں تیرے



جو آبرو تونی دی ہی ساقی لگا ڑیوں نہ بنا بنا کر

حبیب مانند اشک دیدہ گرا ہی چشم حباب سے کیسر
تو ہی ہی منظور چشم بینا نظر براہ کرم کیا کر

صورتِ معنی سے ہے کچھ اور
صورتِ جانی سے ہے کچھ اور

پیری کا ہے عشق ضعیف
عشقِ جوانی سے ہے کچھ اور

وقوفِ قلبی کر ہر دم
وردِ زبانی سے ہے کچھ اور

دام میں ہیں ہم صورت کی
نقشِ معانی سے ہے کچھ اور

جذب کے یا وہ عینِ فصیح
ہرزہ بیانی سے ہے کچھ اور

ذات سے کب ہی جدا صفات
وصلتِ جانی سے ہے کچھ اور

گرچہ ہیں دلبر پہ میرا
دلبر جانی سے ہے کچھ اور

قصہ جدا ہے مجنون کا
اپنی کہانی سے ہے کچھ اور

تشنہ دہن کہتی ہی جہان | تشنہ دہانی ہے کچھ اور
روحی سرہی اخفی کر | ذکر لسانی ہے کچھ اور
اہل فنا کو باقی جان | شیخ فانی ہے کچھ اور



نشان حبیب اوسکا نہ پتا
اوسکی نشانی ہے کچھ اور





یا میرے مرشد یا میرے مولا یا میرے حافظ یا میرے پیر



مین ہون تمہارا مین ہون تمہارا یا میرے حافظ یا میرے پیر





یا شیخ میرا حال حزین ہی تیرے سوا کوئی نہین ہی



چشم ترحم مجھپہ خدارا یا میرے حافظ یا میرے پیر





تم چارہ ساز بیچارگان ہو تم دستگیر درماندگان ہو



تیری کرم کا مجھکو سہارا یا میرے حافظ یا میرے پیر



میں ہوں تمہارے در کا کمینہ دیکھو ڈوبے نہ میرا سفینہ
عاجز حبیب خستہ تمہارا ہے غریب حافظ یا کریم

## ردیف زائے معجمہ

آگہی بحرمت شیخ المشائخ حضرت سید ابوالفتح
بندہ نواز سید محمد یوسف حسینی گیسو دراز صابر چشتی
رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۹۵     ۱۱

خواجہ خواجگان ہیں بندہ نواز
مرشد مرشدان ہیں بندہ نواز

رہبر سالکان ہیں بندہ نواز
فیض بخش جہان ہیں بندہ نواز

ہم مریدوں کو خوف محشر کیا
شافع عاصیان ہیں بندہ نواز

خواجہ بوالفتح سید ابرا
بادشاہ جہان ہیں بندہ نواز

حاجت عرض کیا کہ مقصد دل
تم پہ یک یک عیان ہیں بندہ نواز

بحرِ احسان میں آپکے غوّاص
ہم بھی پائینگے راہ بسہلِ اللہ
مرحبا زینہ درِ والا
ماسوی اللہ ذاتِ پاک ہے نہیں
بطفیلِ جنابِ جا فضلِ دین

جسم کیا بلکہ جان ہے بندہ نواز
ہادیِ گمرہان ہے بندہ نواز
برتر از آسمان ہے بندہ نواز
سب کچھ وہم و گمان ہے بندہ نواز
ہم پہ کیا مہربان ہے بندہ نواز



خوانِ نعمت سے کچھ حبیب کو دو
آپکا داربان ہے بندہ نواز



بادشاہِ عاشقین ہے حضرت گیسو دراز
وقفِ رنج ہوگا اس لقیہ کا غلام
کر رہے ہیں وہ نوازی سبھی گدا و شاہ کی
ظاہر اکثر تمین ہیں باطنمین و نکا ظہور

تاج بخشِ عارفین ہے حضرت گیسو دراز
رہنمائے سالکین ہے حضرت گیسو دراز
کچھ فقط اک ہم نہیں ہے حضرت گیسو دراز
برملا خلوت نشین ہے حضرت گیسو دراز

کرتی ہین آکر ملایک اُنکو جسکا طواف
یہہ شرف کسکی تئین ہی حضرت گیسو دراز

نام ہمنام محمد ہم شبیہ مرتضی
مصطفی کا جانشین ہی حضرت گیسو دراز

تھا جو کلبہ گہ تیرہ باعث سی کُلبہ گہنا
رشکِ فردوس برین ہی حضرت گیسو دراز




رحم کر جلدی ضعیف بینوا کے حال پر
وہ ترے در کا کمین ہی حضرت گیسو دراز




مین بیقرار ہون مجکو نہین قرار ہنوز
کسیکی تیر نظر سی ہی دل فگار ہنوز

بھرا ہی انکھونمین نور رخ نگار ہنوز
کہ وہ گل بھی کھٹکتا ہی مثل خار ہنوز

گیا جو دیر و حرم مین تجھی نظر آیا
چمن مین اپنی دکھی ہی وہی بہار ہنوز

غم فراقمین کاٹی ہین ہمنی سو سو سال
امید وصل کا رہتا ہی انتظار ہنوز

تمھاری کاکل پیچان کا سر مین سودا ہی
برنگ زلف جو برہم ہی روزگار ہنوز

نظر نہ آیا زمانہ مین خوبرو تجھسا
نہ وضع مین کوئی ایسا نہ طرحدار ہنوز

کہیں قرار نہ آیا یہ دلکو کیا کیجے
میں پھر رہا ہوں سو دشت و کوہسار ہنوز

میں چاہ میں کسی یوسف کے خوب ڈوبا ہوں
کہ مثل ابر کے آنکھیں ہیں اشکبار ہنوز

شب فراق میں کیا کاسئہ شراب ہیں
کہ روز وصل کا موجود ہے خمار ہنوز

عنایت ابھی ہے اون کی ناز مگر
بشکل بید کے لرزے ہے خاکسار ہنوز



عجیب جا ہی ہے جا ظاہر ایک سکل ہے
ہی امید تو اپنی ہے غمگسار ہنوز



ظاہر میں قبا لیکن ہے عریانی ہنوز
رشتہ ہستی ہے قایم میں نہیں فانی ہنوز

موج ہستی کی حباب اسا اگر بیٹھا ہے آد
پر اوسی بحر عنایت کی ہے طغیانی ہنوز

ہے عیاں عیان ثابت میں ہماری صورتیں
ہے وہ شہ رگ سے قریں اے وای نادانی ہنوز

غیب سے ناسوت میں آئے تو بیٹھے ہی رہے
وہ صنم کیا کر رہا ہے اپنی جہانی ہنوز

انہ کان ظلوما جہولا کہا
اسلئے تقدیر کی ہے ثبت نادانی ہنوز



خاکساری کی حقیقت ایسی سگِ در بنگیا
اوسکے کوچہ کی نہین ملتی ہی دربانی ہنوز



خواجہ بندہ نواز گیسو دراز — خواجہ گیسو دراز بندہ نواز

اہلِ حق کا یہی مقولہ ہے — تجھپہ روشن ہی حقکا راز و نیاز

تم ہو معشوق سبکو زیبا ہی — حقتعالے سے کر رہے ہو ناز

خواجۂ ما نصیر دین محمود — مین ہون بندہ کمینہ اونکا ایاز

مجھسے بیعت کئی ہین جو عاصی — دیجے یا شیخ اونکو سوز و گداز

آل و اولاد کو یہ عاصی کے — دیجے توفیقِ روزہ و نماز

اوس گھڑی وصل ہو حضوری ہو — روح جب میرے تن سے ہو پرواز

تم سوا کون لے خبر میری — کس سے بولون نہین پے دلکا راز

جن و انسان تیرے روضے مین — محوِ منت ہین اور مستِ نیاز

| ناخدا آپ ہو بہر خدا | کیجئے پار جلد میرا جہاز |
|---|---|



اس حبیب کمین پہ کیجے رحم
خواجہ بندہ نواز گیسو دراز



# ردیف سین مہملہ

آلہی بحرمت شیخ المشایخ سلطان العاشقین
رئیس المعشوقین حضرت خواجہ یمین الدین
امیر خسرو دہلوی چشتی رضی اللہ تعالی

| ۱۰۰ | عنہ | ۵ |
|---|---|---|

| ہر نام تیرا محمد کا سہ لیس | حاضر ہوں نہ یاک مین جھپٹ کر دیں |
|---|---|
| ای خسرو خوبان جہان تب کہ اللہ | کرتا مجھے دیکھ فقیر کیا ہیں |
| اس پیہ لڑکپن سے ضعیفی آئی | یھانتک کہ سفید ہوگئی کیسیں |

خواہش تجھے جنت کی نہو گی زاہد | لگ جاگر دلمین تیر عشق کا ٹھیس



دیوانہ و دلدادہ نہین ایک حبیب
اوغیرت لیلے تیری ہین لاکھون قیس



# ردیف ضاد معجمہ

صوفیونکا پیشوا خواجہ فضیل ابن عیاض | عارفونکا مقتدا خواجہ فضیل ابن عیاض
سرورِ کل اولیا تجھکو خدا نے کردیا | اور کل کا رہنما خواجہ فضیل ابن عیاض
ہوتی ہے حاجت روائی اور حلِ مشکلات | یاد جسدم جسنی پڑہا خواجہ فضیل ابن عیاض
ادہمی دیکھو ہے میری چشتی خاندان | آپ سے ظاہر ہوا خواجہ فضیل ابن عیاض
راہ کو بھولی بھٹکتا پھر رہا ہون اندنون | رستا تجھکو بتا خواجہ فضیل ابن عیاض
زندہ دنیا مین مجھے رکھہ سرخرو با آبرو | رنج اور غمسے بچا خواجہ فضیل ابن عیاض
آگئی ہی ناو میری اندنون طوفان مین | پار جلدی سے لگا خواجہ فضیل ابن عیاض

رحم کر مجھ پر طفیلِ عبدِ واحد ابن زید ۔۔۔ ایک ہوں آپ کا خواجہ فضیل ابن عیاض

آپ کے در سے ہوئے چشتی نظامی حافظے ۔۔۔ تم ہو سب کے بادشاہ خواجہ فضیل ابن عیاض

وجد کرتے ہیں جو اہلِ چشت درِ عین سماع ۔۔۔ فیض ہے یہ آپ کا خواجہ فضیل ابن عیاض

درد و غم رنج و الم ہے ناتوانی سربسر ۔۔۔ دفع کر سر سے بلا خواجہ فضیل ابن عیاض

در پہ حاضر ہوں تیرے حاجت روائی کے لئے ۔۔۔ کر میری حاجت روا خواجہ فضیل ابن عیاض

گر گروں تو بھی سنبھل جاتا ہوں لیکر نام ۔۔۔ ہے ضعیفوں کا عصا خواجہ فضیل ابن عیاض

۱۰۲

ہے حبیب کمترین عاجز تیرے گھر کا غلام
اور سگِ در ہوں تیرا خواجہ فضیل ابن عیاض

۶

قدوۂ سالکان ہیں خواجہ فضیل بن عیاض ۔۔۔ مرشدِ اہلِ جہان ہیں خواجہ فضیل بن عیاض

ہادی و رہنما ہیں خواجہ فضیل بن عیاض ۔۔۔ رہبرِ طالبان ہیں خواجہ فضیل بن عیاض

لیکے زمین سے تا فلک جن و بشر سے تا ملک ۔۔۔ آپ کے مدح خوان ہیں خواجہ فضیل بن عیاض

مثل فلک ہین خندہ رعم کی ہی نہ گفتگو
عشق کی راہ مین مجھی خوف کسیطرح نہین

ہمیشہ جیو پھر رہا ہین جیا فضیل ابن عیاض
حافظ دو جہان ہین جیا فضیل ابن عیاض



خوف نگر حبیب تو دو نو جہان مین خوش رہو
تیری نگاہبان ہین جیا فضیل ابن عیاض



## ۱۰۳ ردیف ظاء معجمہ ۲۴

رحم کے پھر مصطفیٰ حافظ
کرم کے پھر مرتضیٰ حافظ

بادشاہونکا بادشا حافظ
اولیاؤنکا پیشوا حافظ

چین و آرام اب نہین مطلق
کر مدد میری جلد یا حافظ

چھوڑ در آپکا کہان جاؤن
کون ہی آپکے سوا حافظ

شہ سلیمان کے تصدق سے
میری بر آئے مدعا حافظ

تب کبھی جلد رستگار مجھے
قید غم مین ہون مبتلا حافظ

وہی ہوویگا وہی ہوویگا　　جسمین ہو آپ کی رضا حافظ

سنگ در تیرا ہمکو پارس ہے　　خاک کوچہ کی کیمیا حافظ

کس مین طاقت ہے جو بچا لیوے　　اس مصیبت مین تجھسو حافظ

صبر مطلق نہین قرار نہین　　سخت مضطر ہے دل میرا حافظ

بھیک ملجاے ہم فقیرون کو　　آپکے در سے کچھ بھی یا حافظ

زاہد از ہد پر نہ نازان ہو　　مجھ گنہگار کا خدا حافظ

کس سے بر آئیگی بغیر تیرے　　ہم غریبون کی مدعا حافظ

اس بلا مین مین قید ہون مطلق　　جلد آکر مجھے چھوڑا حافظ

اندنون ہم پہ جو گذرتی ہے　　جا کرین کس سی التجا حافظ

آپکے در کا ہم فقیرون کو　　فرش مسند ہے بوریا حافظ

فیض مولا سے ہوگئے کتنے　　صوفی و رند و بانوا حافظ

سازِ برگِ سفر کرے یکسر
مجھ پہ اوتری ہے جو بلا حافظ

دُرِّ ایمان و جان و عزت و تن
نذر میں تیرے کر دیا حافظ

بادشاہوں پہ فخر رکھتا ہے
تیرے کوچہ کا ہر گدا حافظ

خیر آباد سے برائے خدا
بخشدے مجھے میری خطا حافظ

آبرو سے تجھکو سونپا ہے
ہر طرح سے مجھے بچا حافظ

ضعف سے ہو گیا ہوں زار و نزار
دردِ دل کی کرو دوا حافظ




دو جہاں میں حبیب تیرے لئے
پیر و مرشد ہے رہنما حافظ




دو جہاں میں ہے میں تیرا شیدا حافظ
نہیں اس در کے سوا کوئی ہمارا حافظ

آپ لے آئے ہیں تشریف دکھاؤ سکی
صدقِ دل سے جو کوئی تمکو پکارا حافظ

شاہ سیا کا کل مشکل میں پھنسا ہوں بیکس
سب سر پہ میرے چل رہا آرا حافظ

فوجِ غم نے مجھے ہر سمت سے آ گھیرا ہے — کیجے یاری کہ نہیں جنگ کا یارا حافظ

تجھکو ہے عالم خود بین ہی عبادت کا گھمنڈ — دو جہان میں ہے خدا دیکھنے ہمارا حافظ

خیر آباد کا رہتا ہے بہت دلمیں خیال — پھر خوشی سے تو بلا مجھکو دوبارہ حافظ

چین و آرام نہیں عقل نہیں ہوش نہیں — اب نہیں ہے مجھے دم لینے کا یارا حافظ

اوج پہ لائے اوسے کیجئے یکسر روشن — اندنون پست ہے اب میرا ستارا حافظ

نام سنتی ہے نہ عشاق کے ہوں قصہ کنان — نام ہے آپکا اب سکہ پیارا حافظ

شب انیسوین ذیقعدہ کی افسوس دلا — کر کے غافل ہمین دنیا سے سدھارا حافظ

دُرِ مقصود سے بھر کر اوسے محظوظ کیا — جسنے دامن ترے کوچہ مین پسارا حافظ




حل مشکل کو حبیب جگر افگار کا اب
ورد ہے صبح و مسا نام تمہارا حافظ




الٰہی جلد ہو اب مجھپہ مہربان حافظ — بہت مین درد و الم سے ہوں ناتوان حافظ

اثر نہ دیکھا دعا نے ہمنے اپنے رونے مین
کہاں تلک مین کرون نالہ و فغان حافظ

یہ التجا ہے کہ مین ہون لباس وہ ملبوس
مقیم جامہ تن مین ہے میری جان حافظ

بحق نور نبی فخر دین سلیمان کی
ہمارا لکھے دل داغ نگین ہے شادمان حافظ

ہو جسپہ آپ خفا کل ہوون او دشمن جان
جو آپ پھر کرین کل ہوون مہربان حافظ

اب اس بلا سے مجھے انکھ چھوڑا دیجو
پھنسا دیا مجھے قسمت نے ناکہان حافظ

تمہارے لطف و عنایات کیا بیان کرون
نہین ہے مجھمین برابر طاقت بیان حافظ

تری گلی ہے مجھے رشک جنت الاعلی
مین کیا کرونگا بھلا سیر بوستان حافظ

کب آئیگا تو خاطر مین ہمسری رند و بیخ
ہزار گرچہ کرین پند ناصحان حافظ

جدائی مجھسے گوارا کہاں ہے حضرتکو
جدھر مین رہتا ہون رہتے ہین دلستان حافظ

جو ذات پیر کہ مشاطہ مریدیت
جدا ہے پاک کے اور میرے درمیان حافظ

تمام مشکلین آسان میری ہو جاتی ہین
جو دیکھین چشم ترحم سے یکزمان حافظ

تمام عمر گذاری تیری غلامی مین
حبیب کی یہ تمنا ہی روز محشر کے

در جناب سے واجاؤن کہان حافظ
اُٹھون لحد سے تو بولی میری زبان حافظ




گلا مین طوق محبت ہو پاؤن مین زنجیر
تمہارے سامنے لاوین کشان کشان حافظ




پیر ہمارا حافظ حافظ
حق کا پیارا حافظ حافظ

ورد زبان ہی ہر دم اپنے
نام تمہارا حافظ حافظ

کشتی ہماری پار لگاؤ
ہون بے کنارا حافظ حافظ

دونون جہان مین ہم عاجز کو
تیرا سہارا حافظ حافظ

نسبت بہت ہی اوج پہ لاؤ
میرا ستارا حافظ حافظ

آباد کیجے دل شاد کیجے
غم کا ہون مارا حافظ حافظ

تیرے کہا کس در جادین
کون ہمارا حافظ حافظ




اپنے حبیب خستہ کمین کو
دیکھ خدارا حافظ حافظ




آصفِ شہرِ سلیمان حافظ
حسن مین یوسفِ دوران حافظ

جان قدمون پہ تمہارے نکلے
دلمین ہے میرے یہ ارمان حافظ

دُرِ مقصود سے دامن ہوا پُر
جسنے پکڑا تیرا دامان حافظ

دیر و کعبہ سے نہین ہے مطلب
میرا مذہب میرا ایمان حافظ

یک میری جان کی حقیقت کیا ہے
لاکھ جان تجھپہ سے قربان حافظ

دل بیمار ہے ازبس مضطر
دردِ دل کی کرو درمان حافظ

فخر دین نور محمدؐ کی طفیل
میری مشکل کرو آسان حافظ

شانہ بھیجی نہو ہے وقت مدد
زلف ساہون مین پریشان حافظ



غم نکر تیرے حبیب نالان



۱۰۸ فخر دین نور سلیمان حافظ ۷

غوث زمان ہی حافظ حافظ
قطب زمان ہی حافظ حافظ

نام نگین دل پہ کُھدا ہے
ورد زبان ہی حافظ حافظ

مست ہوا ہون اپنا مین جب سے
پیر مغان ہی حافظ حافظ

عالم آب وصلت کے
تشنہ دہان ہی حافظ حافظ

جیسے نہان ہی گل مین بو
جسم مین جان ہی حافظ حافظ

نام ہے اونکا ورد زبان
دل مین نہان ہی حافظ حافظ




اپنے حبیب خستہ کمین کا
فخر جہان ہے حافظ حافظ




ہمارا حرز جان ہو نام حافظ
یہی جیتے ہین ہم اکرام حافظ

قیامت تک ہمارے سلسلے کو
بٹے گا حشر مین انعام حافظ

مسیحا مجھکو زندہ کیجیے گا
پلا کر تازہ تر یک جام حافظ

یہ کس صیاد کی صیادیان ہین
بچھا ہی شش جہت مین دام حافظ

خدا کا دوست ہے محبوب اوسکا
عجب نام خدا ہے نام حافظ

مریدون کو نہین ہوتی ہی سکرات
یہ یک ادنی ہی فیض عام حافظ

اوسیکے واسطے ہی چتر شاہی
جو آیا سر سے زیر بام حافظ




تصدق ہون حبیب اوس پیک پر مین
کہ جسنے لا دیا پیغام حافظ




مین ہون تمھارا مین ہون تمھارا یا پیر حافظ یا پیر حافظ
کیجے نہ اس بحر غم سی کنارا یا پیر حافظ یا پیر حافظ
مین بینوا ہون بیدست و پا ہون اے دستگیر بیدست و پایان
تیری کرم کا مجھکو سہارا یا پیر حافظ یا پیر حافظ

میں ہوں بت نفس کا اب پوجا نہیں تو چھپا اس سے پر ہیز گاری

کہیے سب کا آسرا ہے خدا را یا پیر حافظ یا پیر حافظ

مسکین جلیب جیسے کمیں ہے پیشا اوسکا کوئی نہیں ہے

وہ ہے تمھارا وہ ہے تمھارا یا پیر حافظ یا پیر حافظ ۶ - ۱۱۱

تمہاری مہربانی رکھتا ہے احسان یا حافظ

ہماری جان و ایمان تم پہ ہے قربان یا حافظ

زبان قاصر ہے میری آپ کے احسان کے ثنا ہا

ہر یک مشکل میری کرتی ہو تم آسان یا حافظ

نہیں ہے چتر شاہی کی ذرّہ بھی میری خواہش

ہو سر پر سایہ افگن آپ کا دامان یا حافظ

تمھارا نام ہے نام خدا حلّال ہر مشکل

تمھاری شان ہے شانِ خدا کیا شان یا حافظ

سما دی تھی تن پہ جو میں نے پھیلا دی آئی

کہ تن بیجان ہے آجاؤ تمھیں ہو جان یا حافظ

کیا خالی حبیبِ خستہ تن نے خلوتِ دل کو

ہماری خلوتِ دل میں ہو مہمان یا حافظ

---

رخِ پُر نور سے نقاب اپنے اُٹھا دو حافظ

صورتِ پاک ذرا مجھکو دکھا دی حافظ

غیر کا دل میں نہ آوے میرے اب وہم و خیال

غیرت کو میرے اب دل سے بھلا دی حافظ

ہوں میں سرگشتہ تیری زلف سیہ کا ہر شب

اپنے دیوانے کو زنجیر پہنا دی حافظ

پھر سا کیوں نہ میرا اختر قسمت چمکے
بخت خوابیدہ کو ٹھوکر سے جگا دی حافظ

حرف تخئیل جہاں از رہ الطاف و کرم
لوح دل سے مرے اب صاف مٹا دی حافظ

سحر پاک سے اولٹا کے غلاف زریں
حشر برپا ہو جو صورت کو دکھا دی حافظ

زنگ آلودہ ہی مرات حبیب حیران
عین الطاف سے یکبار جلا دی حافظ

میں ہوں تمھارا یا حافظ
دیکھو خدا را یا حافظ

دونوں جہان میں تیرے سوا
کون ہے میرا یا حافظ

کرتے ہیں اوسکی آپ مدد
جسنے پکارا یا حافظ

خستہ حالی میری تمھین کیون ہے گوارا یا حافظ

مثل شانہ چلتا ہے سر پر آرا یا حافظ

بخت شفاۓ بیماران کیجے اشارا یا حافظ

تیرے کہا کر جائین کہان کون ہمارا یا حافظ

چرخ ندے چمکا دے ذرا میرا استارا یا حافظ

ادھر تیری ہجر نے بس ہمکو مارا یا حافظ

تیرے سوا کس جا بھی نہین ہمکو سہارا یا حافظ

جسکا نہین ہے کوئی شفیق وہ ہے تمھارا یا حافظ

خانۂ دل آباد کرو تم ہو دل آرا یا حافظ




لب پہ ہے جان خستہ حبیب
کر نہ کنارا یا حافظ



اے جنون نے کچھ لیا حسن لقائے حافظ
پھر نہ آیا کوئی نظر وہمین سوے حافظ

یک کرشمہ مین کیے دعوا نا مجنون کا
جبکہ جھوٹے سے کسی لیلیٰ کی بو کھائے حافظ

تاب خورشید قیامت سے او بھی کب پڑا
حشر مین ہو ونگی جو زیر لوائے حافظ

سامنے میرے جو آیا او سے حافظ بچا
بات جیسے ہی کیا آئی ہے [illegible] حافظ

آنکھ کی نور کو کہتا ہون جی مین تیرے خدا
پتلیون مین میری آنکھون کی ہے جا حافظ

مرحبا صلِ علا کہتے ہوئی دوڑ لگا
نظر آوینگی جو محشر مین کہے حافظ



خوانِ نعمت سے کیا سیر مجھے جسنے حبیب
ہو نمین مشہور سکتا نہ ربائی حافظ



کوئی پہنچا دے ہمکو سوے حافظ
ہے قبلہ عاشقونکا کوے حافظ

کرون سجدہ سمجھکر قبلہ جان
ہے محراب حرم ابروے حافظ

کرین مردہ دلونکو دم مین زندہ
دو چشم نرگسین جادوے حافظ

معطر ہو دماغ اہل دلون کا
ہی مشک عنبرین گیسوی حافظ

وہ پھولو نمین پھولو نمین سمائو
اگر تربت مین آئی بوی حافظ

تجلی دمبدم رب کی ہی ہر دم
کلام حق کی صورت روی حافظ

یہی ای دل دعا اور مدعا ہی
خدا دکھلای ہمکو روی حافظ

ہی قد قامت مین قامت کا تصور
قیامت قامت دلجوی حافظ




نہال باغ دل اب خشک تر ہی
جیبا کیجے جستجوی حافظ




اپنا بنا لو یا پیر حافظ
مجھکو سنبھالو یا پیر حافظ

دنیا و دین کی کل آفتون کو
تم سر سے ٹالو یا پیر حافظ

بوڈہا ہوا ہون در پہ پڑا ہون
گھر مین بلا لو یا پیر حافظ

سرمہ کے بدلی خاک قدم کو
آنکھون مین ڈالو یا پیر حافظ

سب دوست مجھسے روٹھے ہوئے ہین
اون کو منالو یا پیر حافظ
حرص ہوا کو جلدی ہمارے
دل سے نکالو یا پیر حافظ




عاجز حبیب خستہ کے دل مین
گھر ہی بنا لو یا پیر حافظ




جلوہ دکھاؤ یا پیر حافظ
رب سے ملاؤ یا پیر حافظ
آنکھون مین آؤ یا پیر حافظ
مجھ مین سماؤ یا پیر حافظ
خواجہ سلیمان اور فخر دین کا
صدقہ دلاؤ یا پیر حافظ
اپنا تصوّر آنکھون مین میری
جلدی جماؤ یا پیر حافظ
کبر و رعونت حرص و ہوا کو
دل سے مٹاؤ یا پیر حافظ
تن کی مکان مین تم آکے بیٹھو
گھر سے نجاؤ یا پیر حافظ
اپنے کتابی رو کا سبق کچھ
ہمکو پڑھاؤ یا پیر حافظ

رو تون کو اپنی صورت دکھا کر
جلدی ہنساؤ یا پیر حافظ

آنکھون مین میری خاک قدم کا
سرمہ لگاؤ یا پیر حافظ

دنیا و دین کی کل آفتون سے
ہمکو بچاؤ یا پیر حافظ

مین ہون سراسر مشتاق صورت
مجھ مین در آؤ یا پیر حافظ

اپنی گلی کا کتا بنا کے
در پر بٹھاؤ یا پیر حافظ

سب دوست ہمسے روٹھے ہوئے ہین
اون کو مناؤ یا پیر حافظ

حاضر ہمارا ہی خانۂ دل
تشریف لاؤ یا پیر حافظ



عاجز حبیبِ خستہ کو اپنے
صورت دکھاؤ یا پیر حافظ



۱۱۸ ردیف عین مہملہ ۱۰

بلند مرتبہ رکھتی ہین عاشقان سماع
ہا گرم جنت کے بازار مین دکان سماع

زمان و مکان کے اخوان کی ہے شرط ازل
اگرچہ زاہد و عابد ہیں سنگ دل بےکل
نہ سمجھ گئے ہیں کہ بہتر سماع ہے جو ہمارے
نسماع میں تو حضوری زمین حجاب ہے
نوا الست کی خود پوری میں آئی ہے
بغیر سلسلۂ چشت دشتہ دار بہشت
اور ہر حضوری ہے غفلت نہیں بالکل
یہ صفحہ تغیری ری سلیمانی حافظ حقیقی

رہی نکوئی بھی غیا در میان سماع
بہت ہی کم ہیں یا نہیں قدردان سماع
تھی فن عشق کی استاد عین جان سماع
یہ جانو نکتہ در پردہ عارفان سماع
ذرا تو کیجئے انصاف منکران سماع
بتاؤ کون ہے دنیا میں قدردان سماع
ہیں ہیں مست یا صوفیان سماع
ہیں بادہ نوشی میں مست یا سرگران سماع



الٰہی بندہ عاجز حبیب کمتر کی
دعا ہے جان بھی نکلے تو درمیان سماع



## ردیف فا

# الٰہی بحرمت شیخ المشائخ خواجہ مخدوم حاجی شریف زندنی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

۱۱۹ — ۱۲

عاشقوں کا مقصد ہے خواجہ حاجی شریف ۔ عارفوں کا پیشوا ہے خواجہ حاجی شریف

غم نہیں دشت ضلالت میں ہوں سرگرداں اگر ۔ کیونکہ میرا رہنما ہے خواجہ حاجی شریف

مشکلیں آساں ہیں پیر گرانی دور ہے ۔ تو ہی مشکل کشا ہے خواجہ حاجی شریف

کب فقیروں کو ہے پیر بادشاہی کی ہوس ۔ نام تیرا کیمیا ہے خواجہ حاجی شریف

نام حق ہے آپکا مرض وبا کی واسطے ۔ کیا ہی قانون شفا ہے خواجہ حاجی شریف

کچھ تصدق خواجہ مودود کا دلوائیے ۔ پھر بھکاری گھر کھڑا ہے خواجہ حاجی شریف

وقت مشکل جو تمہارا نام لے لیا ۔ اوسکی سب حاجت روا ہے خواجہ حاجی شریف

دست بستہ اپنی عرض حاجت کیلئے ۔ آیا ہر شاہ و گدا ہے خواجہ حاجی شریف

اپکا کوچہ حقیقت مین ہی یک دار الشفا
درد کی اپنی دوا ہی خواجہ حاجی شریف

کیون نہو شمس جج در بدر مانند زر
خاک در کی کیمیا ہے خواجہ حاجی شریف

کیون نہو بیمار الفت کو اشارت مین شفا
درد مندونکی دوا ہی خواجہ حاجی شریف



ہے طبیب سبین پہ رحم محبوبی زیاد
کون سکا تجہسوا ہے خواجہ حاجی شریف



وجہ تسمیہ اجمیر شریف کی یہہ ہے کہ آجا نام ایک راجہ کا تھا راجہ لے ہندستان سے - حدّ غزنین تک کا ملک بیچ اپنے علاقے کے لایا تھا - اور میر بیچ زبان ہندی کے پہاڑ کو کہتے ہین - اور دوسری وجہ تسمیہ اجمیر کی یہہ ہے کہ آجا آفتاب کو کہتے ہین و رمیر پہاڑ کو

اے خدا جلد دکھا حضرت اجمیر شریف
کیونکہ مامن ہے میرا حضرت اجمیر شریف

قاصد پھر جا حضرت اجمیر شریف
کہہ دے پیغام میرا حضرت اجمیر شریف

پیر چشتی مجھے تو اپنی زیارت کے لئے
جلد دے بلا حضرت اجمیر شریف

اولیا سارے براتی میرا خواجہ دولہ
جا کے پھولوں میں بسا حضرت اجمیر شریف

وجد میں اہل صفا رند ہیں ہاں رقص کناں
ہے عجب ذوق غنا حضرت اجمیر شریف

سجدہ کرنا میرے جانب سے درِ خواجہ پہ
قاصد شوق سے جا حضرت اجمیر شریف

آنکھ اندھے کو ملی بانجھ نے بچہ پایا
کوڑ کوڑھی کا گیا حضرت اجمیر شریف

قبر میں بیٹھ کے عالم کو سب مست کر دی
یہ تصرف ہے نیا حضرت اجمیر شریف

پاتی ہیں دل کی مرادیں سبھی اپنی اپنی
آ کر شاہ و گدا حضرت اجمیر شریف

دل میں ہے شوق زیارت تیری اے خواجہ
ورد ہے صبح و مسا حضرت اجمیر شریف

قاصد حالِ دلِ زار مفصل میرا
عرض کر جا کے ذرا حضرت اجمیر شریف

باغ امید ہاں اوس بحر کرم سے تازہ | کوئی خالی نہ پھرا حضرت اجمیر شریف




یھان ستاتا ہی حبیب جگر اوسکا گو پھر

یا خدا جلد دکھا حضرت اجمیر شریف




ہی مسجد گاہِ عاشقان ابروی جانان کیطرف





کیونکر نہ یکسر دل کھنچے زلفِ پریشان کیطرف



اوس رشکِ لیلی کے لئی کیون دل بھٹکتا ہی میرا





مجنون کی صورت ڈھونڈھی کوہ و بیابان کیطرف



یھان خستگانِ خاک سب باہم ہوئی زیر و زبر





اوسکا گذر جب ہو گیا شہرِ خموشان کیطرف



بیٹھے ہوئے ہین یاد مین اوس غیرتِ گلشن کی ہم





باغ ارم نہ جائینگے نہ باغ رضوان کیطرف



حاجت روائی سگ کی ہے اگر تو حبیب خستہ جان
تو سہ کو جانا چاہیئے خواجہ سلیمان کی طرف

## ۱۲۲ ردیف قاف ۷

دلکو ہوا جو حافظ ہر دو سرا کا عشق
پیدا ہوا اوسی عشق سے خیر الوریٰ کا عشق

اسرار معنوی کی جو منزل تجھے ہو طے
رہبر ہوا جو مرشد حق ہے نما کا عشق

کیونکر نہ ہووے حشر میں باعث نجات کا
سلطان ہین امیر عرب ہے نصیر کا عشق

زاہد نہ بت پرستی سے مانع ہو زینہار
بیشک بتوں سے ہمکو ہوا ہے خدا کا عشق

دنیا مین اور گرمی بازار حشر مین
سایہ فگن ہے دامن آل عبا کا عشق

جنت کی ہو وے زاہد خود کام کو ہوس
دلمین ہے میرے گلرخ رنگین ادا کا عشق

محبوب بنکے آپ ہی بیٹھا ہے اے حبیب
حاصل ہوا جو مرشد اللہ نما کا عشق

۱۲۳ ۶

## ۱۲۳ ردیف کاف ۶

لاکھوں ہی پند محبت میں فقط یار ہی ایک
ہر طرح سے نگہ کا معیں پر مددگار ہی ایک

ساقیا جام ہی وصل سے کر دے مدہوش
تیر ہی گرچہ ہیں کچھ طالب دیدار ہی ایک

سمر موفرق مجاز و حقیقت میں نہیں
غور سے دیکھو تو عشق کا بازار ہی ایک

لفظ میں گرچہ تفاوت ہی وہ معنی میں
مسجد و دیر و حرم کوچہ دلدار ہی ایک

دور بین ہی تو سمجھ لے یہ کنایہ نزدیک
زاہد گوشہ نشین صاحب زنار ہی ایک



اور سب تشنہ و بانکا تو لٹے جاتے ہیں
پر حبیب دل شگفتہ گنہگار ہی ایک





## ۱۲۴ ردیف لام ۹



خدایا مجھے کر فدای رسول
برای رسول از برای رسول

مدینے میں مدفن ہو میرا خدا
مجھے اپنی صورت دکھائے رسول

الٰہی نہ آئے نظر دوسرا
میری چشم دل میں سوائے رسول

ابو البشر سے ایکتا نفخ صور
سبھی ہونگے زیر لوائے رسول

پکارینگے محشر میں بھی دوزخی
کہ دیکھو چھوڑ کے آو آئے رسول

لحد میں نکیرین سے کیا ہے ڈر
اگر صورت اپنی دکھائے رسول

میں آنکھیں ملوں اور سجدے کروں
ملے گر مجھے نقش پائے رسول

میرے پیر و مرشد میرے رہنما
کہ ہند الولی ہیں عطائے رسول




جہنم ہو مجھپر حرام اے حبیب
اگر خواب میں میرے آئے رسول




مدینے میں ہمکو بلاؤ رسول
ہمیں اپنا روضہ دکھاؤ رسول

علی کے لئے فاطمہ کے لئے
میرے گھر میں تشریف لاؤ رسول

لحد میں نکیرین کے روبرو
مجھے اپنی صورت دکھاؤ رسول

پڑا ہاتہ بہی ہین میرا جہان
اسے یار جلدی لگاؤ رسول

مجھے ہر نفس نفس شیطان سے
بچاؤ بچاؤ بچاؤ رسول

میرے سر مین سودا ہوا آپکا
شراب محبت پلاؤ رسول

نہین لیلی عقل سے ہی غرض
مجھے اپنا مجنون بناؤ رسول




پڑا قید غم مین تمہارا حبیب
چھوڑانیکو جلد سی آؤ رسول




خواجہ ہند الولی عطاء رسول
عرض ہی مجھ غلام کی مقبول

تیری سرکار مین ہی مین سائل
کچھ تو ملجائی مجھکو ابن رسول

سگ درگاہ ہی یہ راہ نشین
کچھ تو دلوائی کہ ہی مسئول

منظر مرتضی کے نور ہو تم
شانہ تا بدار زلف بتول

مانگتا ہون تمہارا زلف کی بھیک
سر مو بھیک دیجی ابن رسول

دیکھہ روضی کو کہتی ہین یہ ملک
ہی یہان اُسکا عجیب عرض و طول

گرد اوس گنبدِ منوّر کے
ہی مقرب کوئی کوئی مشغول

حافظِ دو جہان کے صدقے سے
کُل مرادین ہون میرے دلکی قبول

١٢٧

یا الٰہی طفیل خواجہ کے
کر مطالب حبیب کے تو حصول

١٣

عشقباز و نگار رہنما ہی دل
منظر خلق کی ضیا ہی دل

جلوہ گر دلمین ہی وہ ماہ لقا
کہئے پھر کس پہ مبتلا ہی دل

عاشقون کا فقط طبیب نہین
بلکہ ہر درد کی دوا ہی دل

اسکا ڈھانا نہین مناسب ہے
ای بتو خانہ خدا ہی دل

نوجوانی مین تیغِ بران ہی
وقت پیری کی یک عصا ہے دل

دنمین ہی افتاب شبمین ہی مہ
عینِ ظلمات مین ضیا ہے دل

کیا کرین لیکے چتر شاہی کو
ہمکو پارس ہے کیمیائے دل

غوطہ زن ہو پایا دریا مین
کچھ عجب دُرِّ بیبہا ہے دل

قید سے خلق کی ہے وہ آزاد
دام مین عشق کے پھنسا ہے دل

قول ہے یہہ تمام حکما کا
ملکِ اعضا مین پادشاہ ہے دل

یاد گو کوئی سے فائدہ کیا ہے
چپ ہو تجھکو کیا ہوا ہے دل

ہے زمین اور فلک نہان بسمل
گنج اسرار سے بھرا ہے دل




ہے مقولہ یہ دلبرونکا حبیب
کوئی لیکر کے پھر دیا ہے دل




ہرچند ہون ضعیف ولے نوجوان ہے دل
دنیا مین غنچہ سجدہ مین باغ جنان ہے دل

ایدل ہے تجھمین جلوہ نما سای کائنات
سچ تو بتا تجھے کہ تیرا پھر کہان ہے دل

حاجت نہین جو حال مین اپنا بیان کرون
گنج خفی کی گنہ کا خود رازدان ہے دل

لاتا ہی کب وہ غیر کو اپنی خیال مین
لوح و قلم ہی عرش ہی کرسی ہی تیری مین

اپنا وہ آپ دیکھئی خود پاسبان ہی دل
تجھ مین زمین ہی تیری بہشت آسمان ہی دل




نسبت ہی اسکو قلب حقیقی سی اسلئی
قالب مین اپنی ہی حبیب ہر اک کی نہان ہی دل




سب بندون کا تو ہی خدا یا کلّ الکلّ منک الکل





ہی ذات تیری بیچون و چرا یا کلّ الکلّ منک الکل



تو ہی احمد اور احد تو ہی صنم ہی اور صمد





کوئی نہین ہی تیری سوا یا کلّ الکلّ منک الکل



جملہ رسل اور جملہ نبی غوث و قطب اور سارے ولی





سب قطری ہین اور تو دریا یا کلّ الکلّ منک الکل



تجھسی حوا تجھسی آدم تجھسی ہژدہ ہزار عالم




سبکو کیا تو نی پیدا یا کلّ الکلِّ منک الکل


تو پاس میرے جون گل مین بو ہے کس سی نہان تیری خوشبو


کب بحر سی ہووے قطرہ جدا یا کلّ الکلِّ منک الکل


گر شیخ کی تعلیم تجھے اور تو نے بھی کچھ لذّت پائی


یہہ شغل تو اپنا رکھیو سدا یا کلّ الکلِّ منک الکل


جلوہ نما ہی تو مجھمین تو جھمین ہے مین ہون تجھمین


مین تیرا ہون تو ہی میرا یا کلّ الکلِّ منک الکل


مین ہون حادث تو ہی قدیم مین ہون عاصی تو ہی رحیم


ذات سی کب ہی صفت جدا یا کلّ الکلِّ منک الکل


تھا تو کنز مخفی مین مین علم مین تھا وہان بھی تیرے


مین ہون سایہ تجھہ سہ کا یا کلّ الکلِّ منک الکل



جو تجھیں فنا اپنے کو کیا وہ پہنچا اپنے مقصد کو



اپنا عاشق آپ بنا یا کلّ الکلّ منک الکل



جس سمت پہ ڈالی ہیں نظر وحدت ہی تیری ہاں آئی نظر



اُٹھ گیا پردہ کثرت کا یا کلّ الکلّ منک الکل



اپنی صورت پر خلقت جب آپنی کی خود آدم کی



انسان کا ہوا سکو دہو کا یا کلّ الکلّ منک الکل



جب گُل میں تمنی کیا ظہور میری صاحب میر حضور



کسنے بولا قالوا بلیٰ یا کلّ الکلّ منک الکل



مسکین حبیب کی ہی تجھسے عاہر شام وسحر



اب پردہ اُٹھا دے غفلت کا یا کلّ الکلّ منک الکل

| نہیں کوئی انکھیں لڑانیکو قابل | اشارے سب ہیں اشانیکی قابل |
|---|---|

یهه پردی مین لیلی نی مجنون کو بولا
یهه صورت هی تیری دکهانیکی قابل

ملی خاک پا یار کی تب مین بولا
یهه سرمه ملا هی لگانیکی قابل

جو مرشد کو دیکها هو خوش هو کر بولا
یهه صورت هی دلمین چهپانیکی قابل

هین قدم مبارک محمدؐ نبی کی
فرشتونکی آنکهین بچهانیکی قابل

سمجهه لی که هی علم نقطی کی اندر
یهه راز خفی هی چهپانیکی قابل

مجهی دیکهه اوستاد معنی نی بولا
یهه لڑکا هی مکتب مین آنیکی قابل

اسی دیو وصلی وصال صنم کی
هی میری پڑهانی لکهانیکی قابل

خدا کی عنایت سی ملتی هی نعمت
یهه دولت نهین هی لٹانیکی قابل



حبیب آپ هی اپنا محبوب تو هی
یهه حرف دوئی هی مٹانیکی قابل



یا نبی پھر خدا کیجئے امت پہ کرم
آپکے در کے سوا جائیں کہاں کہئے ہم

یا نبی آپکا کہلا کے کہاں جائے غریب
مجھکو از بس کہ ستاتا ہی زمانہ کا الم

تم پہ روشن ہے مرا حال ہیں جب عرض
چشم رحمت سے ادھر دیکھئے اے شاہ امم

یا نبی جلد بچا لیجئے اس کشتی کو
بحر عصیاں کے تلاطم سے نہ ڈوبیں کہیں ہم




کیجے مسرور حبیب دلخستہ کا دل
اندنوں انکے گھیرے ہی اوحسرت و غم




نہ نام لیں کسی بت کا رکھیں نہ کام کسی
جو کام ہے ہمیں تجھ سے ہی ای بت خود کام

نہ نام سے ہمیں مطلب طلب نہ مطلب کی
یہی طلب ہے کہ ہر دم لیا کریں ترا نام

فلک پہ ماہ خجالت سے ہوگیا پنہاں
کہ پھر وہ مہر برامد ہوا ہے بر سر بام

ق

دکھائی لوگ ہمیں انگلیوں سے مثل ہلال
رہی وہ ماہ کہ ہم مہر ہی ہیں صبح و شام

کرینگے رشک چمن آکے گل گھر عاشق کا
زباں نہیں اوس گل رعنا کی لائی لوگ پیام

اگرچہ وعدۂ خوباں وفا نمی سازد
کوئی چلا نہ کبھی راہ ان حسینوں کی
بجاست مشربِ ما مشربے گر دارد
حرم میں دیر میں ہی جلوۂ رخ دکا گل

ہوا وفا ہی کی دھوکی میں اپنا کام تمام
ہر ایک نقشِ قدم ہی مثال حلقۂ دام
حلال مشربِ عشاق میں ہی اب حرام
نہ چھوٹی آپسے کافر نہ صحبتِ اسلام



حبیب وقتِ مصیبت کے نام حافظ کا
تو پڑھ کے بھیج نبی پر سدا صلوٰۃ و سلام




دلمیں اوسکو جلوہ گر پاتے ہیں ہم
سامنے اوس گل کی جب جاتے ہیں ہم
سب میں ہی جلوہ عیاں اوس شوخ کا
یادِ صورت میں وہ گل رخسار کے
ہو گئے برباد تب کچھ دربلا

شکر خالق کا بجا لاتے ہیں ہم
بلبلِ دل تجھکو بہلاتے ہیں ہم
کونسی شے میں نہیں پاتے ہیں ہم
جانبِ صحرا نکل جاتے ہیں ہم
چھوڑ کر گھر در کہاں جاتے ہیں ہم

فائدہ اتنا ملا ارشاد سے
منظہرِ گل یار کو پاتے ہیں ہم

دیکھتے ہیں چشمِ باطن سے اگر
آپ میں ظاہر سے پاتے ہیں ہم

روبرو آتی ہے جب تصویرِ یار
اس دلِ غمگین کو خوش پاتے ہیں

نغمۂ دل سے تجھے ہے سم ازل
ذکر اللہ ہو کا سنواتی ہیں ہم




توشۂ عقبیٰ سمجھکر ای حبیب
نام حافظ کا لئے جاتے ہیں ہم




پروانہ نمط شمع پہ دن رات جلے ہم
پروانے جان کی سر تک نہ ٹلے ہم

شمع رخ دلدار پہ دن رات جلے ہم
پروانہ کیا دیے سر کو نہ ٹلے ہم

بو عطر کی پیدا ہو بدن سے تو عجب کیا
خاکِ درِ دلدار اس پہ ملے ہم

کیوں عارضِ گلرنگ کے ذوق گل کھلے گل
دن رات میں اس زلف کے سایہ میں پلے ہم

ق

مرغانِ چمن خوش ہوا فصلِ گل آئی
پھر بادِ صبا جیسے باغ کو چلے ہم

